VOL 4 - ISSUE 39 OCTOBER 2012

Rs. 99

# MASALA
## TV FOOD MAG
RECIPES IN ENGLISH & URDU




عیدالاضحیٰ اسپیشل





Eid ul Azha Special

**MASALA**
TV FOOD MAG

# CONTENTS

## Masala Kitchen

# Editorial



محترم قارئین

السّلام وعلیکم!

چند ہی روز کے بعد دنیا کے لاکھوں مسلمان حج بیت اللہ کی سعادت حاصل کررہے ہوں گے اور کروڑوں مسلمان حضرت ابراہیم علیہ السلام کی عظیم قربانی کی یاد میں قربانی کے فریضے کو انجام دے رہے ہوں گے۔ تادمِ تحریر ہر سال کی طرح اس سال بھی عیدالاضحیٰ کے موقع پر پاکستان بھر میں لوگ جوش وخروش سے قربانی کے جانوروں کی خریداری میں مشغول ہیں۔ گو اس سال بھی قربانی کے جانوروں کی قیمتیں آسمان سے باتیں کررہی ہیں تاہم صاحب نصاب اپنی حیثیت اور صاحب استطاعت اپنی گنجائش کے مطابق اللہ کی راہ میں قربانی کی تیاریاں کررہے ہیں۔

مسلمانوں کے دوسرے سب سے بڑے اور اہم مذہبی تہوار عیدالاضحیٰ کی آمد کی خوشیاں اپنی جگہ، مگر پاکستان کے بے شمار گاؤں، قصبے اور شہروں کے لئے باران رحمت باعث زحمت بن کر ان خوشیوں کو ماند کرنے کا سبب بن رہی ہے۔ سال گزشتہ کی طرح اس سال بھی حکومتی سطح پر بارش کی تباہ کاریوں سے بچاؤ کے ناقص اقدامات کی وجہ سے ہزاروں ہم وطن اپنے گھروں سے محروم ہو چلے ہیں۔ بے سروسائی کی حالت میں کھلے آسمان کے نیچے رہنے پر مجبور یہ لوگ ایک جانب اپنی بربادی پر نوحہ کناں ہیں تو دوسری جانب انہیں اپنے مستقبل کی بھی پرواہ ہے۔ کیوں کہ ایک طرف تو بارشوں کی تاخیر سے ان کی فصلیں تباہ ہوگئیں اور دوسری طرف بارش کا پانی ان کی سال بھر کی بچی کُچھی محنت اپنے ساتھ بہالے گیا۔ مختلف چینلوں پر آنسوؤں کی زبانی بات کرتے ہوئے یہ لوگ قوم کو مستقبل میں مختلف چیزوں کے مہنگے اور ناپید ہونے کے خطرے سے بھی آگاہ کررہے ہیں۔

جو ہورہا ہے ہم اسے روک تو نہیں سکتے لیکن اپنے جیسے لوگوں کی مدد ہمارے اختیار میں ہے اور عیدالاضحیٰ مدد کرنے کا بہترین موقع ہے جب ہم میں سے بے شمار لوگ رضائے الٰہی کے لئے قربانی کرتے ہیں لیکن ایسے لوگوں کی بھی تعداد ہے جن کے معاشی حالات پر اللہ تعالیٰ کا خاص کرم ہے۔ ایسے لوگ پیسے کی پرواہ کئے بغیر خوبصورت اور مہنگے ترین جانوروں کی قربانی کرتے ہیں۔ ہمارا ایسے تمام لوگوں سے جنہیں اللہ تعالیٰ نے مال و دولت سے نواز ا رکھا ہے صرف اتنا کہنا ہے کہ اس سال وہ کچھ پیسے سیلاب زدگان کی مدد کے لئے وقف کردیں تاکہ وہ اپنے گھروں کی چھتوں کی مرمت کر کے ہی سہی اپنے گھروں میں عید تو منالیں۔

قربانی کے گوشت کے بنے ہوئے مزیدار پکوانوں سے تو ہم ہر سال ہی لطف اندوز ہوتے ہیں، اس سال سیلاب زدگان تک امداد پہنچانے والے اداروں کے ذریعے اگر قربانی کا گوشت سیلاب زدگان تک پہنچایا جائے تو یہ بھی ایک طرح سے اُن کی مدد ہی ہوگی کیوں کہ اُن میں سے نجانے کتنے ایسے خاندان اور لوگ ہوں گے جنہوں نے گوشت اور دیگر نعمتیں کھانا تو درکنار، 2 وقت کا کھانا بھی پیٹ بھر کر نہیں کھایا ہوگا۔ تو پھر سوچئے نہیں، بلکہ تہیہ کرلیں کہ اس سال آپ اپنی قربانی کو اللہ کے نزدیک زیادہ مقبول بنائیں گے۔

شہناز رمزی

چیف ایڈیٹر۔ سلطانہ صدیقی، ایڈیٹر۔ شہناز رمزی، جائنٹ ایڈیٹر۔ شازیہ انوار، اسسٹنٹ ایڈیٹر۔ ابراہیم جہانگیر خان
آرٹ منیجر۔ نوید، ڈیزائنر۔ عمران مہدی، عکاسی۔ عباس مہدی، یاور نقوی، ایڈورٹائزنگ منیجر۔ منور حسین بھٹی
ڈسٹری بیوٹر۔ رہبر نیوز ایجنسی 0333 216 8390، پرنٹر۔ یونی پرنٹ

ہم نیٹ ورک لمیٹڈ
10/11 حسن علی اسٹریٹ، بلمقابل آئی آئی چندریگر روڈ کراچی۔ 74000 پاکستان یو۔اے۔این: 111-486-111 (کراچی) فیکس: 92-21-32628640
مزید معلومات کے لیے: shanaz.ramzi@hum.tv

# قربانی خوشنودیٔ رب کا آسان ذریعہ

عیدالاضحیٰ اللہ کی منشا پر مکمل طور پر پورا اُترنے کے نتیجے میں دی جانے والی جزا پر خوشیاں منانے کا نام ہے

حضرت ابراہیمؑ اللہ کے ایک ایسے برگزیدہ پیغمبر ہیں جن کی زندگی میں بے شمار ایمان افروز واقعات ہوئے لیکن خانہ کعبہ کی تعمیر اور قربانی آپ کی زندگی کے 2 اہم واقعات ہیں۔ دنیا میں ایک لاکھ 24 ہزار انبیاء آئے' انہیں آزمائشوں سے گزرنا پڑا۔ حضرت ابراہیمؑ کو اپنے بیٹے کی قربانی دینے کی آزمائش سے گزرنا پڑا۔ ذرا تصور کیجئے' کیا دنیا کا کوئی باپ اپنے جگر کے ٹکڑے کی آنکھوں پر پٹی باندھ کر چھری چلا سکتا ہے؟

جب اللہ تعالیٰ نے حضرت ابراہیمؑ کو اپنی عزیز ترین چیز قربان کرنے کا حکم دیا تو یہ ایک جانگسل آزمائش تھی لیکن اللہ کے خلیل اس آزمائش میں سچے ثابت ہوئے۔ اپنے رب کی منشا پر مکمل طور پر پورا اُترنے کے نتیجے میں اللہ نے جو جزا دی' اس پر خوشیاں منانے کا نام ہے عید الاضحیٰ۔ جانوروں کی قربانی کرنا' حاجیوں کا صفا و مروہ کے درمیان چلنا اور شیطانوں کو کنکریاں مارنا یہ سب اسی عظیم واقعے کی علامت ہیں جنہیں حضرت ابراہیمؑ نے اپنے رب کی خوشنودی کے لئے انجام دیا۔

قربانی کی اہمیت حضرت عائشہؓ کے اس بات سے واضح ہو جاتی ہے' آنحضرت ﷺ نے فرمایا ''بقر عید کے دن کوئی بھی نیک کام اللہ کے نزدیک قربانی کا خون بہانے سے زیادہ محبوب نہیں اور بروز قیامت قربانی والا اپنی قربانی کے جانور کے سینگوں' بالوں اور کھُروں کو لے کر آئے گا۔ (اور یہ چیزیں بہت بڑے ثواب کا باعث بنیں گی) نیز فرمایا ''قربانی کا خون زمین پر گرنے سے پہلے اللہ تعالیٰ کے ہاں شرف قبولیت حاصل کر لیتا ہے' لہٰذا تم خوشدلی کے ساتھ قربانی کیا کرو۔'' (مشکوۃ المصابیح: ص ۱۲۸ بحوالہ ترمذی و ابن ماجہ)

آنحضرت ﷺ کا ارشاد گرامی ہے ''جو شخص صاحب نصاب ہونے کے باوجود قربانی نہیں کرتا وہ ہماری عیدگاہ کے قریب نہ آئے۔'' (مسند احمد: ابن ماجہ)









بظاہر یہ ایک تاریخی واقعہ ہے۔ جس کی یاد ہر 10 ذی الحجہ کو تازہ کی جاتی ہے لیکن سچ یہ ہے کہ اُن کا یہ عمل صرف 10 ذی الحجہ کو ہی نہیں بلکہ سال کے ہر دن اور ہر پل یاد کرنے کے لئے ہے۔ یہ دن ہمیں یاد دلاتا ہے کہ دنیا کی ہر نعمت اللہ تعالیٰ کی دی ہوئی ہے اور اگر اس کی منشا ہو تو ہمیں بے دریغ ہر شئے قربان کر دینی چاہئے۔

اللہ کے رسول ﷺ نے اپنے آخری حج کے موقع پر قربانی کے ایک دن پہلے جو خطبہ دیا اس کا لب لباب یہ ہے کہ انسان کی زندگی کا اصل مقصد خالق کو راضی کرنا ہے۔ آپ کا یہ خطبہ رہتی دنیا تک کے لئے ایک عظیم پیغام ہے۔ اس خطبے میں آپ نے بنی نوع انسان کی زندگی کے ہر شعبے پر روشنی ڈالتے ہوئے بتایا کہ مومن کو زندگی کس طرح گزارنی چاہئے۔ اب ہمیں یہ دیکھنا ہے کہ اللہ کے رسول نے یوم عرفہ کے دن جو پیغام انسانیت کے نام دیا ہے اس پیغام کو ہم اپنی زندگی میں کس حد تک نافذ کر رہے ہیں۔ اللہ کے رسول ﷺ کا یہ خطبہ دینی تعلیمات کا نچوڑ ہے اور اللہ اور اس کے بندے کے درمیان سچے تعلق کی وضاحت کرتا ہے۔ یہ خطبہ اسلام کے معاشرتی نظام کی بنیادیں مہیا کرتا ہے۔ معاشرتی مساوات، نسلی تفاخر کا خاتمہ، عورتوں کے حقوق، غلاموں کے ساتھ حسن سلوک اور ایک دوسرے کی جان و مال اور عزت کا احترام کا درس دیتا ہے۔ دنیا بھر کو اس خطبہ کے ذریعہ بتایا گیا کہ اسلامی معاشرہ کن اصولوں پر تعمیر ہوگا اور یہ نظام انسانیت کے لئے رحمت ثابت ہوگا۔ یہ ہمارے محبوب نبی ﷺ کا آخری پیغام ہے، اس کی نوعیت پیغمبر اسلام کی وصیت کی سی ہے۔

عیدالاضحیٰ کا دن، احتساب کرنے کا ہے کہ ہم اپنے جذبات واحساسات کو کس حد تک رب کی منشا پر قربان کر رہے ہیں۔ آج کے اس دن کو صرف سیر و تفریح اور دوست واحباب سے ملنے جُلنے کا دن بنائے بیٹھے ہیں یا شکرانے کے طور پر اس دن کے ہر پل کو رضائے رب میں گزار رہے ہیں۔ حدیث شریف میں کہا گیا ہے کہ ذی الحجہ کا پہلا عشرہ انسانی زندگی کا بہترین عشرہ ہے۔ اس عشرے میں وہ نیکیوں کا انبار لگا سکتا ہے لیکن ہم سارا وقت ضائع کر کے یہ سمجھ لیتے ہیں کہ قربانی کا حق ادا ہو گیا۔ حضرت ابن عمرؓ روایت کرتے ہیں کہ اللہ کے رسول ﷺ نے فرمایا "ان 10 دنوں سے بڑھ کر اور کوئی دن نہیں جن میں نیک عمل اللہ کو زیادہ محبوب ہوں، پس ان دنوں میں تکبیر و تحمید اور تہلیل کثرت سے کرو۔"

اللہ کے رسول ﷺ نے اپنے خطبے میں کہا 'مومن کا مومن پر حق ہوتا ہے۔'' لیکن ہم میں سے کتنے لوگ ہیں جو اپنے اس حق کو صحیح معنوں میں ادا کر رہے ہیں۔ ہمارا تو یہ حال ہے کہ قربانی کا گوشت اپنے فرج میں جمع کر کے ہفتوں کھاتے ہیں اور ہمارا غریب پڑوسی کھانے کے لئے ترستا ہے۔ ہمارا اپنے پڑوسیوں کے ساتھ یہ سلوک ہوتا ہے کہ قربانی کرنے کے بعد جانور کی آلائشیں سڑکوں کے کنارے، گلیوں میں یونہی چھوڑ دیتے ہیں، گھر کے اندر جانور کا جو خون بہا ہے اس کو صاف کر کے باہر کی طرف بہا دیتے ہیں اور اس بات کو نظر انداز کر دیتے ہیں کہ ہمارا پڑوسی اس عمل سے دشواریوں میں پڑ سکتا ہے۔ جب کہ اسلام میں نہ صرف پڑوسی کے ساتھ اچھا سلوک کرنے کی ترغیب دی گئی ہے بلکہ صفائی ستھرائی کو ایمان کا حصہ کہا گیا ہے، مگر ہم قربانی کے بعد ان سچائیوں کو نظر انداز کر دیتے ہیں۔ ہم اس بات سے بھی صرفِ نظر کرتے ہیں کہ اس عمل کی وجہ سے گندگی اور اس کے نتیجے میں بیماریاں پیدا ہوں گی۔

دین اسلام انتہائی سہل انداز میں زندگی گزارنے اور نیکیاں کمانے کے مواقع دیتا ہے۔ رمضان المبارک، عیدالفطر ہو یا پھر عیدالاضحیٰ، اگر ان مذہبی دنوں کو اُن کی پوری روح کے ساتھ منایا جائے تو اللہ کی خوشنودی مشکل امر نہیں۔ ■





# بنا کسی جھنجھٹ کے باربی کیو بنائیں

باربی کیو کرنے کے لئے گوشت یا قیمے کو چند گھنٹے یا ایک رات پہلے مصالحہ لگا کر رکھ دیں

بات ہو رہی ہو قربانی کی اور باربی کیو کا ذکر نہ آئے ایسا بہت کم ہوتا ہے۔ باربی کیو ایک جانب مزے اور لذت کا نام ہے تو دوسری جانب اس بہانے سے لوگوں کو تفریح منانے کا موقع بھی میسر آ جاتا ہے، کیوں کہ ایسے مواقعوں پر سب گھر والے اکٹھے ہوتے ہیں، باربی کیو کی تیاری کے دوران وقت گزارنے کے لئے گیم کھیلے جاتے ہیں یوں یہ موقع "سالانہ تفریح" کی حیثیت رکھتا ہے۔

روایات کے برعکس باربی کیو بنانے کی ذمہ داری عام طور پر مرد حضرات کی ہوتی ہے گویا یہ دن خواتین کے لئے ذمہ داریوں سے کسی حد تک آزادی کا دن ہوتا ہے۔ چلئے آج ہم آپ کی باربی کیو پارٹی کو زیادہ بارونق بنانے کے لئے کچھ ٹپس دیتے ہیں۔

باربی کیو کرنے کے لئے گوشت یا قیمے کو چند گھنٹے پہلے ہی مصالحہ لگا کر رکھ دیں۔ اگر ایک رات قبل مصالحہ لگا کر رکھ دیں تو زیادہ بہتر ہے۔ گوشت کی بوٹیاں چھوٹی اور تھوڑی سی چربی کے ساتھ ہونی چاہئے تاکہ آپ کا باربی کیو نہ صرف جلدی تیار ہو جائے بلکہ یہ خشک اور رُوکھا نہ ہو۔ اپنی باربی کیو گرل کو عید سے قبل ہی صاف کر لیں اور مناسب یہ ہے کہ اسے ایک مرتبہ تھوڑی دیر کے لئے جلا کر دیکھ لیں۔ گندی گرل آپ کے باربی کیو کے ذائقے کو بگاڑ سکتی ہے۔ کوئلے کے چھوٹے ٹکڑے استعمال کریں، اگر ٹکڑے بڑے ہوں تو اُن کو توڑ کر چھوٹا کر لیں۔ اگر کوئلوں کو جلانے کے لئے کوئی چیز، یعنی مٹی کا تیل یا پٹرول استعمال کریں تو تیل ڈالنے کے بعد فوراً آگ مت لگائیں، بلکہ تیل کو کوئلوں میں جذب ہونے دیں ورنہ کوئلے جلدی جل کر ختم ہو جائیں گے اور آپ کے باربی کیو میں تیل یا پٹرول کی خوشبو بس جائے گی۔ کوئلوں کو پوری گرل میں متوازن پھیلائیں تاکہ آگ سب جگہ برابر رہے۔ کوئلوں کو گرل کے قریب ہی رکھیں تاکہ ضرورت کے تحت کوئلے ڈالتے رہیں۔ ایک اسپرے بوتل میں پانی ڈال کر پاس رکھیں تاکہ اگر شعلے زیادہ بڑھنے لگیں تو انہیں کم کیا جا سکے۔ کوئلوں کو دہکانے کے لئے دستی پنکھا یا کوئی موٹا گتہ "وغیرہ" پاس میں رکھیں۔ کوئلے کے شعلوں کو نہ زیادہ اُوپر آنے دیں اور نہ ہی انہیں ختم ہونے دیں، بلکہ آگ کو قابو میں رکھیں۔ باربی کیو کے دوران یہی چیز سب سے اہم ہے اور باربی کیو کا سارا انحصار ان ہی پر ہے۔

گرل میں آگ تیار کرنے کے بعد اب وقت آ گیا ہے کہ گوشت کو باربی کیو کیا جائے۔ مچھلی اور مرغی جلدی پک جاتے ہیں لیکن بکرے یا گائے کا گوشت پکنے میں زیادہ وقت لیتا ہے، اس لئے کوئلوں کی آگ کو اسی حساب سے رکھیں کہ گوشت آسانی سے پک جائے۔ ایک پیالے میں تیل قریب رکھیں اور اسے کسی برش کی مدد سے ضرورت کے تحت گوشت پر لگاتے رہیں۔ تیل زیادہ لگانے سے گریز کریں کیوں کہ زیادہ تیل گوشت کو جلا دیتا ہے۔ گوشت کو گرل پر ضرورت کے تحت پلٹتے رہیں تاکہ جلنے سے محفوظ رہے۔ گوشت کو ضرورت سے زیادہ مت پکائیں، ورنہ یہ خشک ہو جائے گا۔

باربی کیو کو تازہ اور گرما گرم کھائیں، اگر آپ نے اسے ٹھنڈا ہونے کے لیے چھوڑ دیا تو یہ ضائع ہو جائے گا۔ مزیدار باربی کیو کے ذائقے کو دوبالا کرنے کے لئے مزیدار سی چٹنی بھی بنا لیں۔ اب جبکہ باربی کیو کی تمام ضروری ٹپس آپ کے پاس ہیں تو کیوں نہ دوستوں اور گھر والوں کے ساتھ باربی کیو پارٹی ہو جائے......!!! ■

# دیگی قورمہ

**اجزاء:**

| | |
|---|---|
| بکرے کا گوشت بمعہ ہڈی | ½ کلو |
| دہی (پھینٹی ہوئی) | ایک پیالی |
| پیاز (باریک کٹی ہوئی) | 3 عدد |
| بڑی کشمیری مرچیں | 4 عدد |
| پسا ہوا گرم مصالحہ | ایک چائے کا چمچہ |
| پسا لہسن ادرک | ایک کھانے کا چمچہ |
| ثابت دھنیا | 2 کھانے کے چمچے |
| سفید سرکہ | چند قطرے |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | ایک پیالی |
| **دَم پر ڈالنے والے مصالحے** | |
| چھوٹی الائچیاں | 6 عدد |
| بادام (چھلے ہوئے) | 10 عدد |
| ثابت کالا زیرہ | ایک چائے کا چمچہ |
| خشخاش | ایک کھانے کا چمچہ |
| کیوڑہ | چند قطرے |

**ترکیب:**

کشمیری مرچوں کو دھو کر ½ پیالی پانی اور سرکے کے ساتھ اُبالیں' پھر ثابت دھنیا ملا کر چٹنی پیس لیں۔ دیگچی میں تیل گرم کریں' پیاز تل کر نکالیں اور خستہ ہونے کے لئے کاغذ پر پھیلا دیں' پھر چُورا کرلیں۔ ایک پیالے میں گوشت' پیاز' دہی' لال مرچ کی چٹنی' لہسن ادرک' سرکہ' گرم مصالحہ اور نمک ملائیں۔ اسے دیگچی میں ڈال کر ہلکی آنچ پر پکنے دیں۔ پانی خشک ہونے لگے تو ہلکا سا بھُون کر 2 پیالی تیز گرم پانی شامل کریں اور ڈھانک کر پکنے دیں۔ دَم پر ڈالنے والے مصالحے علاوہ کیوڑہ باریک پیس لیں۔ جب تیل اُوپر آنے لگے تو اس میں پسا ہوا مصالحہ اور کیوڑہ ڈال کر ہلکی آنچ پر 10 منٹ کے لئے رکھ دیں۔

# Deghi Qorma

## Ingredients:

| | |
|---|---|
| Mutton pieces (with bone) | ½ kg |
| Yogurt (whipped) | 1 cup |
| Onion (cut finely) | 3 |
| Large, Kashmiri red chillies | 4 |
| Hot spices powder | 1 tsp |
| Garlic/ginger paste | 1 tbsp |
| Coriander seeds | 2 tbsp |
| White vinegar | few drops |
| Salt | to taste |
| Oil | 1 cup |
| **Masala for Dum:** | |
| Green cardamoms | 6 |
| Almonds (peeled) | 10 |
| Black cumin seeds | 1 tsp |
| Poppy seeds | 1 tbsp |
| Screwpine | few drops |

## Method:

- Wash chilliess and boil in ½ cup water with vinegar; add coriander and grind into chutney.
- Heat oil in a pot; fry onions brown and remove on paper; crush when dry.
- Mix mutton, onions, yogurt, red chilli chutney, garlic/ginger, vinegar, hot spices and salt; cook on low flame.
- When water starts to dry, fry lightly; add two cup of boiling water; cover and allow to cook.
- Grind all dum masala except screwpine.
- When oil starts to separate add ground masala and screwpine; cook on low flame for 10 minutes. Serve.



# بُھنا ہوا گوشت

**اجزاء:**

| | |
|---|---|
| گائے کی بوٹیاں (بغیر ہڈی) | ½ کلو |
| ہرا دھنیا (باریک کٹا ہوا) | ایک گڈی |
| لیموں | 2 عدد |
| ہری مرچیں (باریک کٹی ہوئی) | 4 عدد |
| بھنا اور پسا ہوا سفید زیرہ | ایک چائے کا چمچہ |
| کُٹی ہوئی کالی مرچ | ایک چائے کا چمچہ |
| پسا ہوا لہسن ادرک | ایک کھانے کا چمچہ |
| کُٹی ہوئی لال مرچ | ایک کھانے کا چمچہ |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | ایک پیالی |

**ترکیب:**

بوٹیوں کے چھوٹے ٹکڑے کرلیں۔ کڑاہی میں بوٹیاں، لہسن ادرک اور نمک ڈالیں، پھر گوشت گلنے اور پانی خشک ہونے تک پکائیں۔ اس میں لال مرچ، لیموں اور تیل ڈال کر بھُونیں، پھر ہری مرچیں، زیرہ، ہرا دھنیا اور کالی مرچ ملا کر پیش کریں۔

# Fried Beef

## Ingredients:

| | |
|---|---|
| Beef pieces (boneless) | ½ kg |
| Fresh coriander (cut finely) | 1 bunch |
| Lemons | 2 |
| Green chillies (cut finely) | 4 |
| Cumin (roasted and powdered) | 1 tsp |
| Black pepper (crushed) | 1 tsp |
| Garlic/ginger paste | 1 tbsp |
| Red chillies (crushed) | 1 tbsp |
| Salt | to taste |
| Oil | 1 cup |

## Method:

- Cut beef into small pieces.
- Cook beef, garlic/ginger and salt in a wok until beef is tender and water dries.
- Add red chillies, lemon juice and oil; fry.
- Add green chillies, cumin, coriander and black pepper; mix and serve.



# سیخ کباب

**اجزاء:**

| | |
|---|---|
| گائے کا قیمہ | ½ کلو |
| ڈبل روٹی | 2 سلائس |
| بھنے ہوئے چنے | 2 کھانے کے چمچے |
| ثابت سفید زیرہ | ایک چائے کا چمچہ |
| ثابت کالا زیرہ | ایک چائے کا چمچہ |
| چھوٹی الائچیاں | 8 عدد |
| خشخاش | ایک کھانے کا چمچہ |
| پسا ہوا کچا پپیتا | 2 کھانے کے چمچے |
| دہی کی بالائی | 2 کھانے کے چمچے |
| پسی ہوئی لال مرچ | ایک کھانے کا چمچہ |
| پودینہ (باریک کٹا ہوا) | ½ گڈی |
| ہری مرچیں (باریک کٹی ہوئی) | 4 عدد |
| سوکھا ہوا دودھ | ½ پیالی |
| انڈہ | ایک عدد |
| سیخ کباب مصالحہ (پیکٹ والا) | ایک کھانے کا چمچہ |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | تلنے کے لئے |
| ہرا دھنیا، پودینہ (باریک کٹا ہوا) | سجانے کے لئے |

**ترکیب:**

چنے، خشخاش، کالا زیرہ، سفید زیرہ اور الائچی ملا کر پیس لیں۔ قیمے اور ڈبل روٹی کو بلینڈر میں یکجان کر کے پیالے میں نکالیں۔ اس میں پسا ہوا مصالحہ، پپیتا، دہی کی بالائی، انڈہ، ہری مرچیں، پودینہ، سوکھا دودھ، لال مرچ، سیخ کباب مصالحہ اور نمک اچھی طرح سے ملا لیں۔ ہاتھ کو چکنا کریں، قیمے کے آمیزے کے لمبوترے کباب بنا لیں۔ فرائنگ پین میں تیل گرم کر کے کبابوں کو سنہری کر کے نکال لیں، اسے ہرے دھنیے اور پودینے سے سجا کر پیش کریں۔

## Seekh Kebab

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Beef mince | ½ kg |
| Bread | 2 slices |
| Chickpeas (roasted) | 2 tbsp |
| Cumin seeds | 1 tsp |
| Black cumin seeds | 1 tsp |
| Green cardamoms | 8 |
| Poppy seeds | 1 tbsp |
| Raw papaya paste | 2 tbsp |
| Curd | 2 tbsp |
| Red chilli powder | 1 tbsp |
| Mint leaves (cut finely) | ½ bunch |
| Green chillies (cut finely) | 4 |
| Dried milk | ½ cup |
| Egg | 1 |
| Seekh kebab masala (packaged) | 1 tbsp |
| Salt | to taste |
| Oil | for frying |
| Fresh coriander, mint (cut finely) | for garnishing |

### Method:

- Mix chickpeas, poppy seeds, black cumin, cumin and cardamoms; grind together.
- Grind mince and bread slices in chopper; remove in bowl.
- Add chickpea masala, papaya, curd, egg, green chillies, mint, milk, red chillies, seekh kebab masala and salt, and mix well.
- Put oil on hands and shape mince into long kebabs.
- Heat oil in frying pan; fry kebabs golden and remove.
- Garnish with coriander and mint; serve.



# ریشمی قیمہ

اجزاء:

| | |
|---|---|
| مرغی کا قیمہ | ½ کلو |
| تازہ کریم | 250 گرام |
| دہی (پھینٹی ہوئی) | ایک پیالی |
| لیموں | 3 عدد |
| چھوٹی الائچیاں | 4 عدد |
| کالی مرچیں | 4 عدد |
| لونگیں | 4 عدد |
| ہری مرچیں (باریک کٹی ہوئی) | 4 عدد |
| ثابت سفید زیرہ | ایک چائے کا چمچہ |
| پسی ہوئی لال مرچ | ایک چائے کا چمچہ |
| پسا ہوا لہسن ادرک | ایک کھانے کا چمچہ |
| خشخاش | ایک کھانے کا چمچہ |
| بھنے ہوئے چنے | 2 کھانے کے چمچے |
| پسا ہوا کچا پپیتا | 2 کھانے کے چمچے |
| پودینہ (باریک کٹا ہوا) | ایک گڈی |
| تیل یا گھی | 2 کھانے کے چمچے |
| سیخ کباب مصالحہ (پیکٹ والا) | 3 کھانے کے چمچے |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | ½ پیالی |
| ہرا دھنیا، تازہ لال مرچ، پودینہ | سجانے کے لئے |

ترکیب:

ایک پیالے میں سوائے 2 کھانے کے چمچے تیل کے باقی تمام اجزاء ملا کر تھوڑی دیر کے لئے رکھ دیں۔ اس آمیزے کو دیگچی میں ڈال کر قیمے کا پانی خشک ہونے تک پکائیں۔ پانی خشک ہو جائے تو اس میں تیل شامل کر کے دَم پر رکھ دیں۔ مزیدار قیمہ ہرے دھنیے، تازہ لال مرچ اور پودینے سے سجا کر پیش کریں۔

## Reshmi Mince

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Chicken mince | ½ kg |
| Fresh cream | 250 grams |
| Yogurt (whipped) | 1 cup |
| Lemons | 3 |
| Green cardamoms | 4 |
| Black peppercorns | 4 |
| Cloves | 4 |
| Green chillies (cut finely) | 4 |
| Cumin seeds | 1 tsp |
| Red chilli powder | 1 tsp |
| Garlic/ginger paste | 1 tbsp |
| Poppy seeds | 1 tbsp |
| Chckpeas (roasted) | 2 tbsp |
| Raw papaya paste | 2 tbsp |
| Mint leaves( cut finely) | 1 bunch |
| Oil or clarified butter | 2 tbsp |
| Seekh kebab masala (packaged) | 3 tbsp |
| Salt | to taste |
| Oil | ½ cup |
| Fresh coriander leaves, fresh red chillies, mint leaves | for garnishing |

### Method:

- Mix all ingredients except 2 tbsp oil in a bowl and set aside for a while. Cook in a pot until water dries. Add oil and put on dum. Garnish with fresh coriander, red chillies and mint leaves; serve.



# خستہ مچھلی

**اجزاء:**

| | |
|---|---|
| مچھلی کے فلے | ½ کلو |
| میدہ (چھنا ہوا) | ½ پیالی + 3 کھانے کے چمچے |
| ڈبل روٹی کا چورہ | ایک پیالی |
| انڈے (پھینٹے ہوئے) | 2 عدد |
| پسا ہوا لہسن | ایک کھانے کا چمچہ |
| پسی ہوئی کالی مرچ | ½ چائے کا چمچہ |
| ووسٹر ساس | ایک کھانے کا چمچہ |
| لیموں کا رس | ایک کھانے کا چمچہ |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | تلنے کے لئے |

**ترکیب:**

فلے کو چھوٹے ٹکڑوں میں کاٹ لیں۔ ایک پیالے میں مچھلی، لہسن، کالی مرچ، ووسٹر ساس، لیموں کا رس اور نمک ملا کر رکھ لیں۔ انڈوں میں 3 کھانے کا چمچہ میدہ ملا لیں۔ مچھلی کے ٹکڑوں کو پہلے میدے پھر انڈے اور اس کے بعد ڈبل روٹی کے چورے میں لپیٹ لیں۔ کڑاہی میں تیل گرم کریں اور مچھلی کے ٹکڑے تل کر جاذب کاغذ پر نکال لیں۔

# Crispy Fish

## Ingredients:

| | |
|---|---|
| Fish fillet | ½ kg |
| Refined flour (sieved) | ½ cup + 3 tbsp |
| Breadcrumbs | 1 cup |
| Eggs (beaten) | 2 |
| Garlic paste | 1 tbsp |
| Black pepper powder | ½ tsp |
| Worcestershire sauce | 1 tbsp |
| Lemon juice | 1 tbsp |
| Salt | to taste |
| Oil | for frying |

## Method:

- Cut fillet into small pieces.
- Mix fish, garlic, black pepper, Worcestershire sauce, lemon juice and salt in a bowl; set aside.
- Mix 3 tbsp flour in eggs.
- Coat fish with flour, then eggs, and finally with breadcrumbs.
- Heat oil in a wok and fry fish pieces; remove on absorbent paper.



# مسوری قیمہ

اجزاء:

| | |
|---|---|
| بکرے کا قیمہ | ½ کلو |
| ملکہ مسور کی دال (بھیگی ہوئی) | 250 گرام |
| دہی (پھینٹی ہوئی) | 250 گرام |
| پیاز (باریک کٹی ہوئی) | 2 عدد |
| تیج پتے | 2 عدد |
| پسی ہوئی ہلدی | ایک چائے کا چمچہ |
| پسی ہوئی لال مرچ | ایک چائے کا چمچہ |
| کٹی ہوئی لال مرچ | ایک چائے کا چمچہ |
| پسا ہوا سفید زیرہ | ایک چائے کا چمچہ |
| پسا ہوا دھنیا | ایک چائے کا چمچہ |
| پسی ہوئی سونٹھ | ½ چائے کا چمچہ |
| پسا ہوا گرم مصالحہ | ½ چائے کا چمچہ |
| ثابت کالی مرچیں | ½ چائے کا چمچہ |
| لونگیں | ½ چائے کا چمچہ |
| پسا ہوا لہسن ادرک | 2 کھانے کے چمچے |
| پانی | ایک سے 1½ پیالی |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | ½ پیالی |
| سلاد پتے | سجانے کے لئے |

ترکیب:

دیگچی میں تیل گرم کر کے پیاز سنہری کریں، اس میں لہسن ادرک اور قیمہ ملا کر پانی خشک ہونے تک بھونیں۔ اس میں دہی، ہلدی، پسی اور کٹی ہوئی لال مرچیں، زیرہ، دھنیا، سونٹھ، گرم مصالحہ، کالی مرچیں، لونگیں، تیج پتے اور نمک ملا کر 2 منٹ بھونیں۔ اس میں مسور کی دال اور پانی ملا کر ہلکی آنچ پر پکائیں۔ دال گل جائے تو تیز آنچ پر بھونیں اور سلاد پتے سے سجا کر پیش کریں۔

# Red Lentil Mince

## Ingredients:

| | |
|---|---|
| Mutton mince | ½ kg |
| Whole red lentils (soaked) | 250 grams |
| Yogurt (whipped) | 250 grams |
| Onions (cut finely) | 2 |
| Bay leaves | 2 |
| Turmeric powder | 1 tsp |
| Red chilli powder | 1 tsp |
| Red chillies (crushed) | 1 tsp |
| Cumin powder | 1 tsp |
| Coriander powder | 1 tsp |
| Dried ginger powder | ½ tsp |
| Hot spices powder | ½ tsp |
| Black peppercorns | ½ tsp |
| Cloves | ½ tsp |
| Garlic/ginger paste | 2 tbsp |
| Water | 1- 1 ½ glass |
| Salt | to taste |
| Oil | ½ cup |
| Lettuce leaves | for garnishing |

## Method:

- Heat oil in a pot and fry onions golden; add garlic/ginger and mince; fry till water dries.
- Add yogurt, turmeric, powdered and crushed red chillies, cumin, coriander, dried ginger, hot spices, peppercorns, cloves, bay leaves and salt; mix and fry for 2 minutes.
- Add red lentils and water; cook over low flame.
- When lentils are tender fry over high flame; garnish with lettuce and serve.



# عربین سیزلنگ چکن

**اجزاء:**

| | |
|---|---|
| مرغی کے سینے | 2عدد |
| پیاز | ½ عدد |
| چھوٹی پیاز | 3عدد |
| مٹر (ابلی ہوئی) | ¼ پیالی |
| شملہ مرچ (لمبائی میں باریک کٹی ہوئی) | ایک عدد |
| ہرے زیتون | چند عدد |
| پسا ہوا لہسن | ایک چائے کا چمچہ |
| بادام | 25 گرام |
| پستے | 25 گرام |
| اخروٹ | 25 گرام |
| کشمش | 25 گرام |
| تازہ کریم | 3 کھانے کے چمچے |
| پسی ہوئی کالی مرچ | ¼ چائے کا چمچہ |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | 3 کھانے کے چمچے |

**ترکیب:**

مرغی کے سینے کے درمیانے سائز کے ٹکڑے کاٹ لیں۔ کڑاہی میں تیل گرم کر کے لہسن اور مرغی کے ٹکڑے سنہری رنگ آنے تک پکائیں۔ اس میں پیاز، مٹر، بادام، پستے، اخروٹ، کشمش اور چھوٹی پیاز شامل کر کے 2 منٹ تک پکائیں۔ اس میں کالی مرچ، کریم اور نمک ملائیں، پھر زیتون بھی شامل کر لیں۔ ایک ہاٹ پلیٹ گرم کریں، اس میں شملہ مرچ کو پھیلائیں، چند قطرے تیل شامل کریں اور مرغی کا آمیزہ ڈال کر پیش کریں۔

# Arabian Sizzling Chicken

## Ingredients:

| | |
|---|---|
| Chicken breast pieces | 2 |
| Onion | ½ |
| Baby onions | 3 |
| Peas (boiled) | ¼ cup |
| Capsicum (cut finely lengthwise) | 1 |
| Green olives | few |
| Garlic paste | 1 tsp |
| Almonds | 25 grams |
| Pistachios | 25 grams |
| Walnuts | 25 grams |
| Raisins | 25 grams |
| Fresh cream | 3 tbsp |
| Black pepper powder | ¼ tsp |
| Salt | to taste |
| Oil | 3 tbsp |

## Method:

- Cut chicken into medium-size pieces.
- Heat oil in a wok and fry garlic and chicken until golden; add onion, peas, almonds, pistachios, walnuts, raisins and baby onions; cook for 2 minutes.
- Add black pepper, cream, salt and olives.
- Heat a hot plate; spread capsicum on it; sprinkle few drops of oil.
- Place chicken mixture on top and serve.



# بلوچی گوشت

**اجزاء:**

| | |
|---|---|
| بکرے کا گوشت (بغیر ہڈی) | ½ کلو |
| دہی (پھینٹی ہوئی) | 250 گرام |
| پیاز (باریک کٹی ہوئی) | ایک عدد |
| ثابت سوکھی لال مرچیں | 6عدد |
| پسا ہوا سفید زیرہ | ایک چائے کا چمچہ |
| پسی ہوئی جائفل جاوتری | ½ چائے کا چمچہ |
| پسی ہوئی لال مرچ | ایک چائے کا چمچہ |
| پسی ہوئی ہلدی | ایک چائے کا چمچہ |
| پسا ہوا گرم مصالحہ | ایک چائے کا چمچہ |
| پسا ہوا ناریل | 2 کھانے کے چمچے |
| پسا ہوا لہسن ادرک | ایک کھانے کا چمچہ |
| ہری مرچیں (باریک کٹی ہوئی) | 3عدد |
| ہرا دھنیا (باریک کٹا ہوا) | ¼ گڈی |
| شملہ مرچ (چوکور کٹی ہوئی) | ایک عدد |
| کڑھی پتے | چند عدد |
| پودینہ (باریک کٹا ہوا) | ¼ گڈی |
| ٹماٹر (اُبلے اور کٹے ہوئے) | 2عدد |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | 3 کھانے کے چمچے |

**ترکیب:**

دیگچی میں تیل گرم کریں، اس میں لہسن ادرک اور گوشت شامل کرکے گوشت کا رنگ تبدیل ہونے تک بھون لیں۔ اس میں دہی، ثابت سوکھی لال مرچیں، زیرہ، گرم مصالحہ، جائفل جاوتری، کڑھی پتے، پسی ہوئی لال مرچ، ہلدی، پیاز، نمک اور پانی ملائیں اور ڈھکن ڈھانک کر پکائیں۔ 20 منٹ بعد ڈھکن ہٹا کر اسے تیز آنچ پر بھونتے ہوئے پانی خشک کرلیں۔ اس میں شملہ مرچ، ہری مرچیں، ہرا دھنیا، ناریل، پودینہ اور ٹماٹر شامل کرکے تیل علیحدہ ہونے تک بھونیں۔ مزیدار بلوچی گوشت گرما گرم پیش کریں۔

# Balochi Mutton

## Ingredients:

| | |
|---|---|
| Mutton (boneless) | ½ kg |
| Yogurt (whipped) | 250 grams |
| Onion (cut finely) | 1 |
| Whole dried red chillies | 6 |
| Cumin powder | 1 tsp |
| Nutmeg/mace powder | ½ tsp |
| Red chilli powder | 1 tsp |
| Turmeric powder | 1 tsp |
| Hot spices powder | 1 tsp |
| Desiccated coconut | 2 tbsp |
| Garlic/ginger paste | 1 tbsp |
| Green chillies (cut finely) | 3 |
| Fresh coriander (cut finely) | ¼ bunch |
| Capsicum (cubed) | 1 |
| Curry leaves | few |
| Mint leaves (cut finely) | ¼ bunch |
| Tomatoes (boiled and cut) | 2 |
| Salt | to taste |
| Oil | 3 tbsp |

## Method:

- Heat oil in pot; add garlic/ginger and mutton; fry until mutton changes colour.
- Add yogurt, whole dried red chillies, cumin, hot spices, nutmeg/mace, curry leaves, red chilli powder, turmeric, onion, salt and water; cover with lid and cook.
- Remove lid after 20 minutes; fry over high flame until water dries.
- Add capsicum, green chillies, coriander, coconut, mint leaves and tomatoes; cook until oil separates. Serve hot.



# ران مصالحہ مکھنی

اجزاء:

| | |
|---|---|
| بکرے کی ران | 1½ کلو |
| دہی (پھینٹی ہوئی) | ایک پیالی |
| ہری مرچیں (باریک کٹی ہوئی) | 2 عدد |
| تازہ کریم | ½ پیالی |
| قصوری میتھی | ایک چائے کا چمچہ |
| پسی ہوئی لال مرچ | 2 چائے کے چمچے |
| بھنا اور کٹا ہوا سفید زیرہ | 2 چائے کے چمچے |
| پسا ہوا گرم مصالحہ | 5 چائے کے چمچے |
| ہرا دھنیا (چوپ کیا ہوا) | 2 کھانے کے چمچے |
| لیموں کا رس | 2 کھانے کے چمچے |
| پیاز (تلی اور پسی ہوئی) | 2 کھانے کے چمچے |
| پسا ہوا لہسن ادرک | 2 کھانے کے چمچے |
| کھانے کا اورنج رنگ | ایک چٹکی |
| نمک | 2 چائے کے چمچے |
| مکھن | 2 کھانے کے چمچے |
| تیل | ¼ پیالی |
| شملہ مرچ، لیموں، ہری پیاز، ٹماٹر | سجانے کے لئے |

ترکیب:

ران پر چھری کی مدد سے گہرے نشان لگا دیں۔ ران پر لہسن ادرک، لال مرچ، دہی، پیاز، لیموں کا رس، زیرہ، کھانے کا رنگ اور نمک لگا کر 4 گھنٹوں کے لئے رکھ دیں۔ ایک کھلے منہ کی بڑی دیگچی میں تیل گرم کریں اور ران کو دونوں جانب سے تھوڑی تھوڑی دیر کے لئے پکائیں۔ دیگچی میں ران کا بچا ہوا مصالحہ اور 2 پیالی پانی ڈالیں، پھر ڈھکن ڈھانک کر ہلکی آنچ پر ران گلنے تک پکائیں۔ اس میں کریم، مکھن، قصوری میتھی، گرم مصالحہ، ہرا دھنیا اور ہری مرچیں ڈال کر 5 منٹ تک پکائیں۔ ران کو سرونگ ڈش میں نکالیں اور شملہ مرچ، لیموں، ہری پیاز اور ٹماٹر سے سجا کر پیش کریں۔

مصالحہ MORNINGS

# Raan Masala Makhni

## Ingredients:

| | |
|---|---|
| Mutton leg | 1 ½ kg |
| Yogurt (whipped) | 1 cup |
| Green chilles (cut finely) | 2 |
| Fresh cream | ½ cup |
| Dry fenugreek leaves | 1 tsp |
| Red chilli powder | 2 tsp |
| Cumin seeds (roasted and crushed) | 2 tsp |
| Hot spices powder | 5 tsp |
| Fresh coriander (chopped) | 2 tbsp |
| Lemon juice | 2 tbsp |
| Onion (fried and powdered) | 2 tbsp |
| Garlic/ginger paste | 2 tbsp |
| Orange food colour | 1 pinch |
| Salt | 2 tsp |
| Butter | 2 tbsp |
| Oil | ¼ cup |
| Capsicum, lemon, spring onions, tomatoes | for garnishing |

## Method:

- Make deep cuts on leg with knife. Marinate with garlic/ginger, red chillies, yogurt, onion, lemon juice, cumin, food colour and salt; set aside for 4 hours.
- Heat oil in a large, wide-necked pot and cook leg from both sides for a while; add remaining raan masala and 2 cups water; cover and cook until tender.
- Add cream, butter, fenugreek, hot spices, coriander and green chillies; cook for 5 minutes.
- Remove leg in serving dish; garnish with capsicum, lemons, spring onions and tomatoes; serve.



## کچے قیمے کی ٹکیہ

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| گائے کا قیمہ | ½ کلو |
| دہی (پھینٹی ہوئی) | 3 کھانے کے چمچے |
| پسا ہوا کچا پپیتا | ایک چائے کا چمچہ |
| پسا ہوا لہسن ادرک | ایک چائے کا چمچہ |
| پسا ہوا گرم مصالحہ | ایک چائے کا چمچہ |
| ہری مرچیں (باریک کٹی ہوئی) | 4 عدد |
| خشخاش | 2 چائے کے چمچے |
| پیاز (تلی اور پسی ہوئی) | 2 کھانے کے چمچے |
| چنے کی دال (بھنی ہوئی) | 4 کھانے کے چمچے |
| ہرا دھنیا | 4 کھانے کے چمچے |
| نمک | 1½ چائے کے چمچے |
| تیل | تلنے کے لئے |
| ٹماٹر، ہری مرچیں، ہرا دھنیا، لیموں، پیاز | سجانے کے لئے |

### ترکیب:

قیمے میں تیل کے علاوہ باقی تمام اجزاء ملا کر ½ گھنٹے کے لئے رکھ دیں۔ اس آمیزے کی ٹکیہ بنائیں۔ فرائنگ پین میں تیل گرم کریں اور ٹکیوں کو دونوں جانب سے سنہری کر کے نکال لیں۔ کچے قیمے کی مزیدار ٹکیاں ٹماٹر، ہری مرچ، ہرا دھنیا، لیموں اور پیاز سے سجا کر پیش کریں۔

مصالحہ MORNINGS

## Raw Mince Cutlets

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Beef mince | ½ kg |
| Yogurt (whipped) | 3 tbsp |
| Raw papaya paste | 1 tsp |
| Garlic/ginger paste | 1 tsp |
| Hot spices powder | 1 tsp |
| Green chillies (cut finely) | 4 |
| Poppy seeds | 2 tsp |
| Onions (fried and powdered) | 2 tbsp |
| Gram lentils (roasted) | 4 tbsp |
| Fresh coriander | 4 tbsp |
| Salt | 1 ½ tsp |
| Oil | for frying |
| Tomatoes, green chillies, fresh coriander, lemon, onion | for garnishing |

### Method:

- Marinate mince with all ingredients except oil; set aside for 30 minutes.
- Shape into cutlets.
- Heat oil in frying pan and fry cutlets golden from both sides.
- Garnish with tomatoes, green chillies, coriander, lemon and onions; serve.



# بکرے کے گوشت کے کباب

**کباب کے اجزاء:**

| | |
|---|---|
| بکرے کا قیمہ | ½ کلو |
| پیاز (پیس لیں) | ایک عدد |
| بھنا اور پسا ہوا سفید زیرہ | ایک چائے کا چمچہ |
| بھنا اور پسا ہوا دھنیا | ایک چائے کا چمچہ |
| پسا ہوا گرم مصالحہ | ½ چائے کا چمچہ |
| پسی ہوئی کالی مرچ | 1½ چائے کے چمچے |
| ہرا دھنیا (چوپ کیا ہوا) | 2 کھانے کے چمچے |
| نمک | ½ چائے کا چمچہ |

**ڈپ کے اجزاء:**

| | |
|---|---|
| دہی (پھینٹی ہوئی) | ایک پیالی |
| پودینہ (چوپ کیا ہوا) | ایک کھانے کا چمچہ |
| پسا ہوا لہسن | ¼ چائے کا چمچہ |

**ترکیب:**

ڈپ بنانے کے لئے ڈپ کے تمام اجزاء ایک پیالے میں ملا لیں۔ بلینڈر میں کباب کے تمام اجزاء ڈال کر یکجان کر لیں۔ اس کے کوفتے بنا کر لکڑی کی سیخوں پر لگائیں۔ فرائنگ پین میں تیل گرم کریں اور انہیں ہلکی آنچ پر پکا کر نکالیں اور ڈپ کے ہمراہ پیش کریں۔

مصالحہ MORNINGS

# Mutton Kebab

## Ingredients:

| | |
|---|---|
| Mutton mince | ½ kg |
| Onion paste | 1 |
| Cumin (roasted and powdered) | 1 tsp |
| Coriander seeds (roasted and powdered) | 1 tsp |
| Hot spices powder | ½ tsp |
| Black pepper powder | 1 ½ tsp |
| Fresh coriander (chopped) | 2 tbsp |
| Salt | ½ tsp |
| **Dip Ingredients:** | |
| Yogurt (whipped) | 1 cup |
| Mint leaves (chopped) | 1 tbsp |
| Garlic paste | ¼ tsp |

## Method:

- Mix all dip ingredients in a bowl to make dip.
- Blend all kebab ingredients in a blender.
- Make meatballs and pierce onto wooden skewers.
- Heat oil in a frying pan; cook meatballs on low flame; remove.
- Serve with dip.



# تلی ہوئی ہریالی مرغی

**اجزاء:**

| | |
|---|---|
| مرغی کی بوٹیاں | ایک کلو |
| ہرا دھنیا | ½ گڈی |
| پودینہ | 12 پتے |
| پسا ہوا لہسن ادرک | ایک کھانے کا چمچہ |
| انڈہ | ایک عدد |
| ہری مرچیں | 8 عدد |
| دہی (پھینٹی ہوئی) | ½ پیالی |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | تلنے کے لئے |
| چاٹ مصالحہ | چھڑکنے کے لئے |

**آمیزے کے اجزاء:**

| | |
|---|---|
| میدہ (چھنا ہوا) | 4 کھانے کے چمچے |
| بیسن | 2 کھانے کے چمچے |
| چاول کا آٹا | ایک کھانے کا چمچہ |
| انڈے | 2 عدد |
| ہرا دھنیا، ہری مرچیں، پودینہ (ایک ساتھ پسی ہوئی) | ایک کھانے کا چمچہ |
| نمک | ½ چائے کا چمچہ |

**ترکیب:**

بلینڈر میں ہرا دھنیا، پودینہ اور ہری مرچیں پیسیں، پھر اس میں دہی اور انڈہ بھی یکجان کرلیں۔ اس آمیزے کو ایک بڑے پیالے میں نکالیں، اس میں مرغی، لہسن ادرک اور نمک اچھی طرح سے ملا کر کم از کم 2 گھنٹوں کے لئے رکھ دیں۔ مرغی کے ٹکڑوں کو اسٹیمر میں 20 منٹ پکا کر نکال لیں۔ مزیدار ہریالی مرغی چاٹ مصالحہ چھڑک کر پیش کریں۔

مصالحہ MORNINGS

# Fried Haryali Chicken

## Ingredients:

| | |
|---|---|
| Chicken pieces | 1 kg |
| Fresh coriander | ½ bunch |
| Mint leaves | 12 leaves |
| Garlic/ginger paste | 1 tbsp |
| Egg | 1 |
| Green chillies | 8 |
| Yogurt (whipped) | ½ cup |
| Salt | to taste |
| Oil | for frying |
| Chaat masala | to sprinkle |

**Batter Ingredients:**

| | |
|---|---|
| Refined flour (sieved) | 4 tbsp |
| Gram flour | 2 tbsp |
| Rice flour | 1 tbsp |
| Eggs | 2 |
| Fresh coriander, green chillies, mint leaves (blended together) | 1 tbsp |
| Salt | ½ tsp |

## Method:

- Blend fresh coriander, mint leaves and green chillies in a blender. Add yogurt, and eggs and blend again; remove in a big bowl. Add chicken, garlic/ginger and salt; mix well and set aside for at least 2 hours. Cook chicken pieces in steamer for 20 minutes and remove. Mix batter ingredients in a bowl; coat chicken with batter. Heat oil in a wok; fry chicken pieces golden; remove and sprinkle chaat masala; serve.

# کُنّا

## اجزاء:

| | |
|---|---|
| بکرے کا گوشت | ایک کلو |
| بکرے کے پائے (کٹے ہوئے) | 2 عدد |
| یخنی | 2 پیالی |
| پیاز (چوپ کیے ہوئے) | 2 عدد |
| ★ کُنّا مصالحہ | ایک کھانے کا چمچہ |
| پسا ہوا لہسن ادرک | 2 کھانے کے چمچے |
| پسی ہوئی لال مرچ | 2 کھانے کے چمچے |
| پسی ہوئی ہلدی | ایک چائے کا چمچہ |
| آٹا (بھُنا ہوا) | 2 کھانے کے چمچے |
| نمک | حسب ذائقہ |
| گھی | ایک پیالی |
| ادرک (باریک کٹی ہوئی) | سجانے کے لئے |

## ترکیب:

مٹی کی ہانڈی میں گھی گرم کرکے پیاز سنہری کریں۔ اس میں لہسن ادرک، گوشت اور پائے شامل کرکے تھوڑی دیر تک بھونیں۔ اس میں کُنّا مصالحہ، لال مرچ اور ہلدی ملا کر بھونیں اور یخنی ملا کر گوشت گلنے تک ہلکی آنچ پر پکائیں۔ گوشت گلنے پر نمک ملائیں، آٹے کو پانی میں گھول کر آہستہ آہستہ چمچہ چلاتے ہوئے دیگچی میں شامل کریں۔ شوربہ گاڑھا ہو جائے تو چولہا بند کرکے ڈش میں نکال لیں اور ادرک سے سجا کر پیش کریں۔

★ کالا زیرہ 6 کھانے کے چمچے، جاوتری ایک کھانے کا چمچہ، ثابت دھنیا 8 کھانے کے چمچے، ثابت کالی مرچ 2 کھانے کے چمچے، بادیان 2 پھول، لونگ ایک کھانے کا چمچہ اور چھوٹی الائچی ایک کھانے کا چمچہ توے پر بھون کر بلینڈر میں پیسیں اور حسب ضرورت استعمال کریں۔

# Kunna

## Ingredients:

| | |
|---|---|
| Mutton pieces | 1 kg |
| Trotters (broken down) | 2 |
| Mutton stock | 2 cups |
| Onions (chopped) | 2 |
| *Kunna Masala | 1 tbsp |
| Garlic/ginger paste | 2 tbsp |
| Red chilli powder | 2 tbsp |
| Turmeric powder | 1 tsp |
| Whole wheat flour (roasted) | 2 tbsp |
| Salt | to taste |
| Clarified butter | 1 cup |
| Ginger (cut finely) | for garnishing |

## Method:

- Heat clarified butter in an earthenware pot and fry onions golden.
- Add garlic/ginger, trotters and mutton and fry for little while.
- Add kunna masala, red chillies and turmeric and fry; add mutton stock and cook on low flame until meat is tender; add salt.
- Dissolve wheat flour in little water and gradually add to pot, stirring continuously. When gravy thickens, remove from flame.
- Garnish with ginger and serve.

*To make Kunna Masala: Roast over skillet and crush in blender black cumin 6 tbsp, mace 1 tbsp, coriander seeds 8 tbsp, black peppercorns 2 tbsp, star anise 2 flowers, cloves 1 tbsp, green cardamoms 1 tbsp. Use as required.



# چلی ملی بوٹی کباب

**اجزاء:**

| | |
|---|---|
| گائے کی بوٹیاں (بغیر ہڈی) | ½ کلو |
| پسا ہوا لہسن ادرک | 2 کھانے کے چمچے |
| پیاز (باریک کٹی ہوئی) | ایک عدد |
| ہرا دھنیا (باریک کٹا ہوا) | ½ گڈی |
| لیموں کا رس | ایک کھانے کا چمچہ |
| انار دانہ | 4 کھانے کے چمچے |
| ★ چلی ملی بوٹی کباب مصالحہ | 2 کھانے کے چمچے |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | حسب ضرورت |

**ترکیب:**

ایک پیالے میں تمام اجزاء ملالیں، پھر بوٹیوں کو لکڑی یا لوہے کی سیخوں پر لگالیں۔ انہیں فرائنگ پین میں تلیں یا پھر بیک کر کے کوئلوں کا دھواں دے دیں۔

★ دار چینی 3 ڈنڈیاں، لونگیں 4 عدد، بڑی الائچی کے دانے ایک چائے کا چمچہ، چھوٹی الائچی کے دانے ایک چائے کا چمچہ، ثابت سفید زیرہ 2 کھانے کے چمچے، ثابت دھنیا 2 کھانے کے چمچے اور ثابت کالی مرچیں 2 کھانے کے چمچے، توے پر سینک کر کوٹ لیں۔ بلینڈر میں ڈالیں، اس میں لال مرچوں کا پیسٹ 2 کھانے کے چمچے، ہری مرچیں 15 عدد اور پسا ہوا کچا پپیتا ½ پیالی ملا کر پیس لیں اور حسب ضرورت استعمال کریں۔

# Chilli Milli Boti Kebab

**Ingredients:**

| | |
|---|---|
| *Beef pieces (boneless)* | *½ kg* |
| Ginger/garlic paste | 2 tbsp |
| Onion (cut finely) | 1 |
| Fresh coriander (cut finely) | ½ bunch |
| Lemon juice | 1 tbsp |
| Pomegranate seeds | 4 tbsp |
| *Chilli Milli boti kebab masala | 2 tbsp |
| Salt | to taste |
| Oil | as needed |

**Method:**

- *Mix all ingredients in a bowl.*
- Pierce beef pieces one by one on wooden or metal skewers.
- Fry in frying pan or bake and smoke with coals.

*To prepare Chilli Milli masala: Roast over skillet and crush cinnamon 3 sticks, cloves 4, black cardamom seeds 1 tsp, green cardamom seeds 1 tsp, cumin seeds 2 tbsp, coriander seeds 2 tbsp and black peppercorns 2 tbsp. Add 2 tbsp red chilli paste, 15 green chillies and ½ cup raw papaya paste. Mix and blend in blender. Use as required.



# بہاری دَم گوشت

**اجزاء:**

| | |
|---|---|
| گائے کے پسندے | ½ کلو |
| دہی (پھینٹی ہوئی) | 100 گرام |
| پسا ہوا کچا پپیتا | 3 کھانے کے چمچے |
| پیاز (تلی اور پسی ہوئی) | ایک عدد |
| پسا ہوا لہسن ادرک | 2 کھانے کے چمچے |
| بھنا اور کٹا ہوا سفید زیرہ | ایک چائے کا چمچہ |
| کٹی ہوئی لال مرچ | ایک کھانے کا چمچہ |
| پسا ہوا گرم مصالحہ | ایک چائے کا چمچہ |
| پسی ہوئی ہلدی | ½ چائے کا چمچہ |
| بھنے اور پسے ہوئے چنے | 4 کھانے کے چمچے |
| نمک | حسب ذائقہ |
| سرسوں کا تیل | 4 کھانے کے چمچے |
| سلاد پتے، پیاز، ٹماٹر، لیموں | سجانے کے لئے |

**ترکیب:**

ایک پیالے میں تیل کے علاوہ باقی تمام اجزاء ملا کر 4 گھنٹوں کے لئے رکھ دیں۔ اس آمیزے کو اسٹیمر میں پکا کر اسٹیمر بند کردیں۔ اس میں تیل ملا لیں، پھر اُس پر ایک روٹی کا ٹکڑا رکھیں اور اس پر جلتا ہوا کوئلہ رکھ کر چند قطرے تیل ٹپکائیں اور ڈھکن بند کردیں۔ اسے ڈش میں نکالیں اور سلاد پتے، پیاز، ٹماٹر اور لیموں سے سجا کر پیش کریں۔

LIVE AT 9

# Bihari Dum Gosht

## Ingredients:

| | |
|---|---|
| Beef steaks | ½ kg |
| Yogurt (whipped) | 100 grams |
| Raw papaya paste | 3 tbsp |
| Onion (fried and powdered) | 1 |
| Garlic/ginger paste | 2 tbsp |
| Cumin seeds (roasted and crushed) | 1 tsp |
| Red chillies (crushed) | 1 tbsp |
| Hot spices powder | 1 tsp |
| Turmeric powder | ½ tsp |
| Chickpeas (roasted and powdered) | 4 tbsp |
| Salt | to taste |
| Mustard oil | 4 tbsp |
| Lettuce leaves, onions, tomatoes, lemons | for garnishing |

## Method:

- Marinate beef with all ingredients except oil in a bowl; set aside for 4 hours.
- Cook in a steamer. When tender remove from flame; add oil.
- Place a piece of chapati on the meat; place red hot coal on top; put a few droplets of oil on it; quickly close lid on steamer.
- Remove in a dish; garnish with lettuce, onions, tomatoes and lemons; serve.



# میتھی کے بغیر لذت‘ ذائقہ اور صحت کیسے ممکن ہے؟

**میتھی میں فولاد کی کثرت خون کی کمی (اینیما) کے مریضوں کو بے حد فائدہ پہنچاتی ہے**

سالن کی لذت اور ذائقہ میں اضافہ کے لئے میتھی کو نہایت اہتمام سے استعمال کیا جاتا ہے۔اس کی نہ صرف خوشبو عمدہ ہے بلکہ قدرت نے بیش قیمت فوائد کو پنہاں کر رکھا ہے۔

پاکستان میں ویسے تو قصور کی میتھی نہایت مشہور ہے لیکن میتھی پاکستان و ہندوستان کے اکثر علاقوں میں بکثرت پائی جاتی ہے۔اس کے بیجوں کو تخم حلبہ یا میتھی دانے کہتے ہیں جبکہ اس کے پتوں سے ساگ یا بھجیا تیار کرکے شوق سے کھائی جاتی ہے۔آلو‘ چنے‘ قیمہ اور مچھلی کے ساتھ ملا کر اس کا سالن تیار کیا جاتا ہے۔اس کے تازہ پتوں کو مکئی کے آٹے میں گوندھ کر اور گھی لگا کر روٹیاں تیار کی جاتی ہیں جو بہت لذیذ اور دیہاتیوں کی پسندیدہ خوراک ہیں۔اس کے بیجوں کو طبی اغراض و مقاصد کے لئے استعمال کرنے کے علاوہ اس کی خوشبو‘ ذائقہ اور دیگر طبی خصوصیات کی مناسبت سے اچار میں بھی ڈالتے ہیں۔

میتھی کا مزاج گرم اور خشک ہوتا ہے‘اس لئے بلغمی امراض میں یہ مفید ثابت ہوتی ہے۔میتھی کو بلغمی کھانسی‘ بلغم‘ لقوہ‘ رعشہ اور فالج میں حیثیت سے استعمال کرتے ہیں۔میتھی میں پائے جانے والے قدرتی ریشے جسم کے عضلات کو تقویت پہنچاتے ہیں۔اس کے استعمال سے قبض دور ہوتا ہے‘ پیشاب کی تکالیف میں افاقہ ہوتا ہے‘ یہ سردی سے معدے‘ جگر‘ تلی‘ گردے‘ مثانے اور رحم میں لاحق ہونے والے امراض کے لئے قابل اعتماد غذا ہے۔میتھی کے استعمال سے معدے کی قوت ہاضمہ میں تیزی پیدا ہوتی ہے۔اس کے استعمال سے جسمانی و اعصابی کمزوری اور کمر کے درد میں فائدہ ہوتا ہے۔میتھی بخار کی حالت میں موزوں اور مناسب غذا ہے۔ذیابیطس کی حالت میں اس کا استعمال فائدہ سے خالی نہیں ہے۔میتھی میں فولاد‘ کیلسیم‘ تھیمین‘ فاسفیٹ اور حیاتین الف‘ ب اور ج پائے جاتے ہیں جب کہ اس میں خوشبودار روغن بھی ہوتا ہے‘ جس کی مقدار 5% ہوتی ہے۔اس روغن میں کارڈلیور آئل کی خصوصیات پائی جاتی ہیں۔اس میں فولاد کی کثرت خون کی کمی (اینیما) کے مریضوں کو بے حد فائدہ پہنچاتی ہے۔

میتھی کے بیجوں میں قدرت نے شفائی اثرات رکھے ہیں۔اس کے بیجوں میں بھی وہ تمام خصوصیات موجود ہیں جو اس کے پتوں میں پنہاں ہیں۔اعصابی کمزوری اور ذیابیطس کے لئے اس کے پتوں کی نسبت بیجوں کا جوشاندہ زیادہ مفید ہوتا ہے۔

چوں کہ میتھی کا مزاج گرم اور خشک ہے‘اس لئے اسے گرم امراض میں اور گرم مزاج مریضوں کو استعمال کرنے سے اجتناب کرنا چاہئے‘ جیسے کہ یرقان اور گرمی سے ہونے والی خشک کھانسی اور پیچش میں اس کا استعمال بجائے فائدہ کے مضر رساں ہوتا ہے۔اس کے سالن کے ساتھ دہی کھانا یا سرکہ استعمال کرنا بہتر ہے۔



# کھانے میں کیا ہے؟

مصالحہ کے مشہور سلسلے سے اقتباس





## پپیتا

پپیتے کو انگریزی میں papaya کہتے ہیں۔ پاکستان میں پپیتے کی زیادہ تر کاشت سندھ، خاص طور پر کراچی اور ٹھٹھہ ضلع میں ہوتی ہے۔ دنیا میں اسکا شمار اناس اور کیلے کی طرح ہاضم پھلوں میں ہوتا ہے بلکہ پپیتے میں نظام ہضم ٹھیک رکھنے اور غذا اچھی طرح ہضم کرنے کی صلاحیت بہت ہوتی ہے۔ اس میں ایک خاص ہاضم جز "پے پین" ہوتا ہے۔ پپیتے کے درخت کے کچے پھل اور پتوں سے جو دودھ نکلتا ہے، اسے بھی خشک کر کے استعمال کیا جاتا ہے۔ پپیتے میں گوشت گلانے کی صلاحیت ہوتی ہے۔ سخت سے سخت گوشت پپیتے کے استعمال سے گل جاتا ہے۔ پپیتے کے دودھ سے پیٹ کے کیڑے ہلاک ہوجاتے ہیں۔ جن لوگوں کے جگر خراب ہوکر بڑھ جاتے ہیں، انہیں پپیتے کے استعمال سے بہت فائدہ ہوتا ہے۔ چند روز پابندی سے پپیتے کھانے سے کھانا خوب ہضم ہوتا ہے اور بھوک بڑھ جاتی ہے۔



## گندم

گندم کو فارسی میں شعیر اور انگریزی میں بارلے (barley) کہتے ہیں۔ اگرچہ یہ کاشت کئے جاتے ہیں مگر اس کی خودرو قسم بھی پائی جاتی ہے۔ گندم دنیا بھر میں اُگائی اور کھائی جانے والی فصل ہے۔ یہ گھاس کے خاندان سے تعلق رکھتی ہے اور غذائی ضروریات کو پورا کرنے کا بنیادی ذریعہ سمجھی جاتی ہے۔ ایک اندازے کے مطابق گندم مکئی اور چاول کے بعد دنیا میں پیدا ہونے والی تیسری بڑی فصل ہے۔ گندم کا بیج خوراک کے طور پر استعمال کیا جاتا ہے۔ اسے پیس کر آٹا بنتا ہے، جس سے روٹی، ڈبل روٹی، بسکٹس، کیک، دلیہ، پاستہ اور نوڈلز، وغیرہ تیار ہوتے ہیں۔ گندم کے بیج کے خمیر سے نشاستہ، بیئر، شراب اور حیاتیاتی ایندھن تیار کیا جاتا ہے۔ گندم کے پودوں کا استعمال پالتو جانوروں کے چارے کے طور پر استعمال کیا جاتا ہے۔ گندم پاکستان میں نہ صرف سب سے زیادہ کاشت کی جانے والی فصل ہے بلکہ اسے بطور خوراک بھی سب سے زیادہ استعمال کیا جاتا ہے۔








# ''مصالحہ'' بیرون ملک بھی انتہائی مقبول

## مصالحہ کے مشہور شیفس نے دوبئی کے مداحوں کو کھانا پکانا سکھایا' اگلے ماہ ایک بار پھر کلاسیں منعقد ہوں گی

مصالحہ ٹی وی پاکستان سمیت دنیا بھر میں یکساں مقبولیت کا حامل ہے۔ پوری دنیا کی طرح سے دوبئی میں بھی بڑی تعداد میں مصالحہ کے شائقین موجود ہیں۔ اپنے دوبئی کے مداحوں شوق کی تسکین اور لوگوں کی پرزور فرمائش پر گزشتہ دنوں ''مصالحہ'' کی جانب سے ایک شاندار کوکنگ کلاس کا اہتمام کیا گیا جس میں مقامی شائقین کی بڑی تعداد نے شرکت کی۔

یاد رہے کہ ''مصالحہ'' ہم نیٹ ورک لمیٹڈ کا کھانا پکانے اور طرز زندگی کے حوالے سے ایشیاء کا پہلا اور اپنی نوعیت کا انتہائی منفرد چینل ہے جسے نارتھ امریکہ' آسٹریلیا اور گلف کارپوریشن کونسل سمیت بے شمار ممالک بذریعہ ایشیاء سیٹلائیٹ ٹیلی کمیونیکشنز دیکھتے ہیں۔ ان ممالک میں ''مصالحہ'' کی کامیابی اور مقبولیت کا اندازہ ''مصالحہ'' کے براہ راست پیش کئے جانے والے پروگراموں میں ان ممالک سے موصول ہونے والی ٹیلی فون کالز کے ذریعے لگایا جاسکتا ہے۔

مصالحہ کے مداحوں کے بے حد اصرار پر چند ماہ قبل بھی دوبئی میں مصالحہ کے مقبول شیفس نے مقامی ہوٹل میں براہ راست اپنے فن کا مظاہرہ کیا اور کلاس لینے کی غرض سے آنے والوں کو کم وقت میں زیادہ علم منتقل کرنے کا فریضہ انجام دیا۔ پہلے کامیاب تجربے کے بعد گزشتہ دنوں ایک بار پھر دوبئی کے مقامی اداروں کے بینر تلے دوبئی کے ٹائم اوک ہوٹل اینڈ سویٹ میں ''مصالحہ ٹی وی چینل کولنری ماسٹر کلاسز'' کا اہتمام کیا گیا جس میں مصالحہ کے 2 بڑے ستارے ''شیریں انور اور گلزار حسین'' شریک ہوئے۔ اس موقع پر کلاسز لینے کی غرض سے آنے والوں کا اژدہام نظر آیا۔

اس موقع پر شرکاء سے خطاب کرتے ہوئے ہم نیٹ ورک لمیٹڈ کے جنرل منیجر دوبئی سعد قاضی نے کہا ''یہ دوسرا موقع ہے جب ہم نے مصالحہ کے شیفس گلزار حسین اور شیریں انور کو دوبئی مدعو کیا ہے۔ ان دونوں شیفس کی مقبولیت کا اندازہ اس بات سے لگایا جاسکتا ہے کہ سیکھنے والوں کی جتنی تعداد اس وقت ہال کے اندر نظر آرہی ہے' اس سے کہیں زیادہ تعداد سے' ہمیں جگہ نہ ہونے کی وجہ سے معذرت کرنی پڑی۔ اسی بات کے پیش نظر ہم نے اگلے ماہ پھر کلاسیں منعقد کرانے کا فیصلہ کیا ہے اور اس بار یہ کلاسیں ایک دن نہیں' بلکہ 2 دن لگاتار منعقد کی جائیں گی تاکہ زیادہ سے زیادہ لوگوں کو ''مصالحہ'' کے شفیس کی دوبئی میں موجودگی سے فیض یاب ہونے کا موقع مل سکے۔''



# پیاز سے بڑھائیں ہر کھانے کی لذت

**قدیم مصری اس پرت دار گانٹھ کو کائنات کی علامت سمجھتے تھے' اُن کا خیال تھا کہ پیاز بدروحوں کو بھگا دیتی ہے**

ذرا سوچ کر بتایئے کہ ہمارے کتنے کھانے بغیر پیاز کے تیار کئے جاسکتے ہیں؟ یقیناً ایسے کھانوں کی تعداد انگلی پر گنی جاسکتی ہے کیوں کہ پیاز ہمارے ہر کھانے کا لازمی جز ہے۔ سالنوں کے علاوہ اسے سلاد میں بھی استعمال کیا جاتا ہے۔ مشرقِ وسطیٰ کی کوکنگ میں پیاز کا جوس اہمیت کا حامل ہے۔ یہ گرلڈ مچھلی یا بھیڑ کے گوشت کے لئے بطور میرینیڈ استعمال کیا جاتا ہے۔ بڑی میٹھی پیاز کو کھوکھلا کر کے اس میں گوشت یا چاول کی فلنگ کر کے پکایا جاتا ہے۔ ثابت میٹھی پیاز کو چھلکے سمیت اوون یا گرم راکھ میں پکایا جاتا ہے۔ بہت چھوٹی پیاز یا پرل پیاز کو کشمش اور پودینے کے ساتھ پکا کر کھٹی میٹھی ڈش تیار کی جاتی ہے۔ خستہ تلی ہوئی پیاز بہت سی ایرانی ڈشوں کا اہم ترین حصہ ہے جن میں اسے ذائقے اور سجاوٹ کے لئے استعمال کیا جاتا ہے۔ پیاز کے بیجوں کو تل کے ساتھ روٹی پر یا بسکٹوں کے اُوپر چھڑکا جاتا ہے۔

پیاز کو ہندی میں کاندھا اور انگریزی میں اونین (oninon) کہتے ہیں' یہ لفظ لاطینی زبان کے لفظ ''اُنس'' (unus) سے نکلا ہے جس کے معنی ہیں 'ایک۔'' پیاز کا تعلق لیلاسیا (lilaceae) خاندان سے ہے اور اس کا سائنسی نام کاپرا الیوم (capra allium) ہے۔

قدیم مصری اس پرت دار گانٹھ کو کائنات کی علامت سمجھتے تھے' اُن کا خیال تھا کہ پیاز بدروحوں کو بھگا دیتی ہے۔ وہ جب کوئی قسم کھاتے تھے تو اپنا ایک ہاتھ پیاز پر رکھتے تھے۔ یونانی مورخ ہیروڈوٹس کے مطابق پیاز اُن غلاموں کو کھلائی گئی تھی جنہوں نے اہرامِ مصر تعمیر کئے تھے۔ ہندوستان میں پیاز کا امیرانہ استعمال مغلوں کے دور سے شروع ہوا۔ اکبر کے زمانے میں یہ غریب مزدوروں اور کسانوں کی تھالی سے اُٹھ کر امراء کے باورچی خانوں میں جا پہنچی' اس کے بعد سے یہ باورچی خانوں اور دواؤں کی الماریوں کا لازمہ بن گئی۔ بیسویں صدی کے دوران پیاز کو کھانوں کے لازمی جزو اور سبزی کی حیثیت حاصل ہوئی اور اس کے بعد اس کی مقبولیت میں تیزی سے اضافہ ہوا۔

پیاز مغربی ایشیاء کی مقامی پیداوار ہے۔ یہ مستقل طور پر اُگنے والی بوٹی ہے جس کی گانٹھوں کی جسامت' شکل' رنگ اور بُو الگ الگ ہوتی ہے۔ یہ چپٹی' گول اور نوکیلی بھی ہوتی ہے اور اس کا رنگ سفید' پیلا' ہرا اور سرخ بھی ہوتا ہے۔ دنیا بھر میں سب سے زیادہ خشک پیاز پیدا کرنے والے ممالک میں چین' ہندوستان' امریکہ' روس' جاپان اور ترکی شامل ہیں۔ مغربی ممالک میں پیاز اُبلی' مصالحہ لگی' سفوف کے علاوہ جوس کی صورت میں بھی فروخت کی جاتی ہے۔

پیاز عمدہ گھریلو ڈاکٹر ہے جو تقریباً ہر بیماری کے علاج میں معاون ہے۔ اس میں موجود سلفر کے مرکب پیاز کو جراثیم کش بناتے ہیں۔ پیاز کو ایک اچھا ٹانک بھی سمجھا جاتا ہے۔ پیاز الرجی اور سوزش میں فائدہ کرتی ہے اور پیٹ کے کینسر کے امکانات کو کم کرتی ہے۔ اگر آپ ذیابیطس سے محفوظ رہنا چاہتے ہیں تو پیاز کا استعمال بڑھا دیجئے۔ پیاز پیٹ کے درد اور ہاضمے کی تکالیف کو دُور کرتی ہے۔ پیاز کو جوڑوں کے درد سے نجات کے لئے روایتی طور پر استعمال کیا جاتا رہا ہے۔ پیاز کے عرق اور سرسوں کے گرم تیل کو مساوی مقدار میں ملا کر متاثرہ جوڑ پر لگایئے۔ آپ نتائج دیکھ کر حیران رہ جائیں گے۔ پیاز نزلے اور زکام کا ایک آسان علاج ہے۔ پیاز کا عرق اور شہد مساوی مقدار میں ملا کر دن میں 3 یا 4 بار پی لیں' یہ جادوئی دوا نہ صرف کھانسی کو روکتی ہے بلکہ دمے میں سانس کی تکلیف کو بھی آرام دیتی ہے' علاوہ ازیں پیاز کے عرق اور شہد کو ملا کر پینے سے جسم کی اضافی چربی کم کرنے میں مدد ملتی ہے۔ ■

# سبزیاں وٹامنز کے حصول کا بہترین ذریعہ

## اناج میں دودھ یا انڈہ شامل کردیں تو یہ مکمل غذا کی صورت اختیار کرلیتے ہیں

اللہ تعالٰی نے دنیا میں طرح طرح کے پھل اور سبزیاں پیدا کی ہیں جو انسان کو نہ صرف زندہ رکھتی ہیں بلکہ ان کے لئے صحت بخش بھی ہیں۔

پھل اور سبزیوں کے گروہ سے حاصل ہونے والی تمام غذائیں مجموعی طور پر ہمیں وٹامن بی' نمکیات اور توانائی فراہم کرتی ہیں' اس کے علاوہ یہ ہماری غذاؤں میں رنگ' ذائقہ اور تنوع بھی پیدا کرتی ہیں۔ ایسی تمام سبزیاں اور پھل جن کے رنگ سبز اور زردی مائل ہوں ان سے ہمیں وٹامن اے وافر مقدار میں حاصل ہوتی ہے۔ شکر قندی' گاجر' کدو' خوبانی اور آم میں سے کسی کو اگر دن میں ایک مرتبہ استعمال کرلیا جائے تو اس سے ہماری ایک دن کی وٹامن اے کی مقدار کی ضرورت پوری ہوسکتی ہے۔ اس کے برعکس گہرے سبز رنگ کی یا ہرے پتوں والی سبزیاں کیلشیم' لوہے' وٹامن سی اور وٹامن بی کے اہم ذرائعوں میں شمار ہوتی ہیں۔

سلاد' بند گوبھی اور ہلکے سبز رنگ کی سبزیاں توانائی کے حصول کا اہم ذریعہ ہیں۔ کچی بند گوبھی وٹامن سی کے حصول کا اہم ذریعہ ہیں جب کہ تُرش پھلوں' ٹماٹر' ہری مرچ اور کدو سے ہمیں وٹامن سی حاصل ہوتا ہے لیکن یہ چیزیں غذا میں صرف ایک حد تک استعمال ہوتی ہیں۔ وٹامن سی کھانا پکانے یا محفوظ کرنے سے کافی حد تک ضائع ہوجاتی ہے۔ کئی سبزیاں جن میں شلجم' مولی' آلو' مٹر اور پھلیاں شامل ہیں' کئی طرح کے نشاستوں کے حصول کا اہم ذریعہ ہیں۔ سبزیوں اور پھلوں میں مجموعی طور پر پروٹین اور چکنائی بہت کم مقدار میں موجود ہوتی ہیں' اس لئے انہیں بلا جھجک کھاسکتے ہیں۔

گندم' چاول' مکئی' جو اور باجرہ پودوں سے حاصل ہونے والے بیج ہیں جنہیں ہم اناج کہتے ہیں' ان سے آٹا بنایا جاتا ہے مثلاً گندم کا آٹا اور مکئی کا آٹا' اور پھر ان سے کھانے کی اشیاء مثلاً ڈبل روٹی' کیک اور دلیہ بنایا جاتا ہے۔ ثابت اناج سے ہمیں نشاستے کی صورت میں حرارے اور لوہا' وغیرہ ملتا ہے۔ تمام اناج پکنے کے بعد زود ہضم ہوتے ہیں کیوں کہ ان میں سیلولوز ہوتی ہے' اس لئے اگرچہ اناج میں موجود لحمیات بہت کم ہوتی ہیں لیکن اگر اس میں دودھ یا انڈہ شامل کردیں تو یہ ایک مکمل غذا کی صورت اختیار کرلیں گے۔ اناج سے ہمیں تھایامین' جب کہ دودھ سے لحمیات' کیلشیم اور وٹامن اے فراہم ہوتا ہے۔

وٹامن اے کی کمی سے جلد کھردری ہوجاتی ہے۔ اگر چہرے پر کیل مہاسے نکل رہے ہوں' جھائیاں پیدا ہورہی ہوں یا پھر بال روکھے ہوں اور ٹوٹ رہے ہوں تو اس کا مطلب یہ ہے کہ جسم میں وٹامن اے کم ہورہا ہے۔ وٹامن اے کی کمی دانتوں کی ہڈی اور اس کی بیرونی چمکدار تہہ کے بننے میں رکاوٹ پیدا کرتی ہے۔ اس کی کمی سے انسان اعصابی امراض کا شکار ہوجاتا ہے۔ اس کے علاوہ پپوٹے سوج اور آنکھیں سوج جاتی ہیں۔ سانس اور سینے کے امراض بھی اس کی کمی کا نتیجہ ہوتے ہیں۔ وٹامن سی کی کمی سے طبیعت چڑ چڑی ہوجاتی ہے' ناک اور منہ سے خون نکلنے لگتا ہے' مسوڑھے پھول جاتے ہیں اور دل کے امراض بھی لاحق ہوسکتے ہیں۔ ان سب امراض سے بچنے کے لئے اپنی غذا میں سبزیوں اور پھلوں کا استعمال بڑھائیں۔■

# گاجر حسن، خوبصورتی اور صحت کی ضامن

میٹھی، خوش ذائقہ اور مزے دار گاجریں ہر عمر کے لوگ شوق سے کھاتے ہیں



ایک زمانے سے سنتے آئے ہیں کہ اگر خوبصورت بننا ہے تو خوب گاجریں کھائیں کیوں کہ یہ نہ صرف جلد بلکہ آنکھوں کے لئے بھی نہایت مفید ہے لیکن جدید تحقیق کے ذریعے گاجروں کے مزید فوائد بھی سامنے آئے ہیں۔ گاجر ایک ایسی سبزی ہے جو خود تو بیش بہا فوائد کی مالک ہے جب کہ اس کے سبز پتوں میں بھی حیاتین، معدنیات اور وٹامنز وافر مقدار میں پائے جاتے ہیں جو صحت کے لئے مفید ہوتے ہیں۔

بعض سبزیوں کی طرح سے گاجر کو بھی یہ خصوصیت حاصل ہے کہ اس کا شمار پھل اور سبزی دونوں میں کیا جاتا ہے۔ پاک و ہند کے اکثر حصوں میں گاجر کاشت ہوتی ہے۔ اس کا ذائقہ میٹھا اور خوشگوار ہوتا ہے، اسی لئے اسے ہر عمر کے لوگ نہایت شوق سے کھاتے ہیں۔ غذائیت سے بھرپور گاجروں کو دل کی طاقت کے لئے انمول غذا قرار دیا جاتا ہے۔ عام طور پر 2 طرح کی گاجریں ملتی ہیں، ایک ایشیائی گاجر جو لمبی، گہرے رنگ والی اور میٹھی ہوتی ہے جبکہ دوسری یورپی گاجر ہے جو ملائم جلد اور کم ریشے کے ساتھ بہتر جسامت کی حامل تصور کی جاتی ہے۔

گاجر کو مختلف طریقوں سے کھایا جاتا ہے، اسے سلاد کی صورت میں کچا استعمال کرتے ہیں۔ اسے اُبال کر کھایا جاتا ہے اور بھون کر سالن کے طور پر بھی استعمال میں لاتے ہیں۔ اس کا شوربہ اور جوس دنیا بھر میں مقبول ہیں لیکن اسے کچا کھانا زیادہ فائدہ مند ہے کیوں کہ پکانے سے اس کے معدنی اجزاء کی بڑی تعداد ضائع ہوجاتی ہے۔

گاجر میں پائے جانے والے نمکین اجزاء خون کو صاف رکھتے ہیں۔ یہ بدن کی نشوونما کرنے کے ساتھ ساتھ جسم میں تیزابیت پیدا کرتی ہے۔ گاجر کے جوس کو ''کرشماتی مشروب'' کہا جاتا ہے کیوں کہ یہ بچوں اور بڑوں کے لئے یکساں مفید ہے۔ گاجر کا جوس آنکھوں کو توانا رکھتا ہے۔ انسانی جلد کو تروتازہ رکھنے میں گاجر معاون ثابت ہوئی ہے۔ کھانے کے بعد گاجر کو چبانے سے مسوڑھوں سے خون آنا بند ہوجاتا ہے اور دانت گرنے رُک جاتے ہیں۔ گاجر ہاضمے کی خرابیوں کو دور کرنے میں معاون ثابت ہوتی ہے۔ گاجر کا استعمال معدے کے السر کو رُوکتا ہے۔ چھوٹی اور بڑی آنت کی بہت سی بیماریوں میں گاجروں کا استعمال موثر ہے۔ گاجر اور پالک کا جوس ملا کر پینے سے قبض دُور ہوتا ہے۔ دوران اسہال گاجر کا جوس پانی اور نمکیات کی کمی کو پورا کرتا ہے۔

ایک جدید تحقیق کے مطابق گاجر کا جوس ناخن، بال، دانت اور ہڈیوں کے لئے انتہائی مفید ہے۔ طبی ماہرین کا کہنا ہے کہ گاجر میں وٹامن اے، بی اور ای سمیت کئی ایسے قدرتی اجزا پائے جاتے ہیں جو انسانی صحت کے لئے انتہائی اہم ہیں۔ ماہرین کے مطابق روزانہ گاجر کا جوس پینے سے نہ صرف جگر کا نظام فعال ہوتا ہے بلکہ یہ سرطان کی رسولیوں کی افزائش روکنے میں بھی ایک اہم کردار ادا کرتا ہے۔

گاجروں میں وافر مقدار میں حیاتین ہوتے ہیں جو صحت کے علاوہ جلد کو خوش نما بنانے کے لئے اکسیر کا درجہ رکھتے ہیں۔ جلد کو تروتازہ بنانے والی کریم اور فیس ماسک کی تیاری میں گاجر کا استعمال عام ہے۔ یہ جلد کی خشکی اور حساسیت کو دُور کرنے میں اہم کردار ادا کرتی ہے۔ گاجر سے آپ گھر بیٹھے بھی فوائد حاصل کرسکتے ہیں، مثلاً گاجر کو اُبال کر ٹھنڈا کریں اور اسے اچھی طرح پیس لیں۔ اس کو بطور فیس ماسک چہرے پر لگائیں۔ چند ہفتوں کے استعمال سے چہرہ شاداب ہوجائے گا۔ گاجر کا رس پینے سے صاف خون پیدا ہوتا ہے اور بینائی تیز ہوتی ہے۔ روزانہ ایک گاجر صبح ایک شام کھانے سے چشمے کا نمبر کم ہونا شروع ہوجاتا ہے۔

طبی ماہرین کہتے ہیں کہ اس کا استعمال سرطان کے مریضوں کے لئے مفید ہے۔ گاجر میں پوٹاشیم، کیلشیم، فاسفورس اور سوڈیم جیسے نمکیات ہوتے ہیں۔ گاجر کا زرد رنگ بیٹا کیروٹین کو ظاہر کرتا ہے جو جسم کی قوت مدافعت کو تقویت بخشتی ہے۔ ماہرین کے مطابق ½ پیالی کدوکش کی ہوئی گاجروں سے روزانہ کی مطلوبہ بیٹا کیروٹین حاصل کی جاسکتی ہے۔ ایک رپورٹ کے مطابق گاجر ہر قسم کے سرطان کے خلاف موثر ڈھال ہے۔

کھانا کھانے کے بعد ایک گاجر چبا کر کھانے سے منہ میں خوراک کے ذریعے پہنچنے والے مضر جراثیم ہلاک ہوجاتے ہیں۔ یہ دانتوں کو صاف کرتی ہے۔ دانتوں کے خلا سے خوراک کے اجزاء نکال دیتی ہے۔

گاجر ہر قسم کے طفیلیوں (جراثیم، بیکٹیریا، وغیرہ) کی دشمن ہے۔ چنانچہ بچوں کے پیٹ سے کیڑے خارج کرنے کے لئے بہت مفید ہے۔ ایک چھوٹی پیالی کدوکش کی ہوئی گاجر صبح کے وقت کھانے سے (اس کے ساتھ کسی اور چیز کو نہ شامل کیا جائے) پیٹ کے کیڑے تیزی سے خارج ہوجاتے ہیں۔

سردیوں کی آمد آمد ہے اور یہ موسم اپنے ہمراہ تازہ اور لال گاجریں لے کر آتا ہے تو پھر اس موسم سے فائدہ اُٹھایئے اور کثرت سے گاجر استعمال کریں جو نہ صرف خوش ذائقہ ہے بلکہ آپ کو کئی بیماریوں سے دور رکھنے کے ساتھ ساتھ آپ کی خوبصورتی میں اضافے کا بھی باعث ہے۔ ■



# نیند نہ آئے تو مرچیں کھائیے

جب بھی موقع ملے پیدل چلنا شروع کر دیں کیونکہ چلنا ہی زندگی ہے

دنیا بھر میں راتوں کو نیند نہ آنا یا بے خوابی لوگوں کے لئے سنگین مسئلہ بنتا جا رہا ہے' کروڑوں لوگ نیند جیسی نعمت سے محروم ہوتے جا رہے ہیں۔ ترقی کی دوڑ میں ایک دوسرے سے آگے نکلنے کی تمنا میں لوگ ذہنی دباؤ' بے چینی اور بے آرامی کو دعوت دے بیٹھتے ہیں۔ ڈاکٹروں کے پاس آنے والے مریضوں کو مختلف نسخے آزمانے کے بعد بھی نیند نہ آنے کی شکایت ہوتی ہے۔ محققین اور معالجین کی متفقہ رائے کے مطابق نیند نہ آنا کوئی بیماری نہیں بلکہ کسی خاص بیماری کی ایک علامت ہے' اس لئے نیند نہ آنے کا علاج کوئی ''مخصوص قسم کی گولی'' نہیں بلکہ یہ پتہ لگانا ہے کہ فرد کس قسم کی بیماری میں مبتلا ہے۔

حال ہی میں یونیورسٹی آف ایریزونا کے مرکز اختلالِ خواب میں تعینات محققین نے ثابت کیا ہے کہ روزانہ باقاعدہ ورزش کرنے سے یا صرف ہر روز 20 منٹ پیدل چلنے سے نیند نہ آنے کی شکایت ختم ہو جاتی ہے۔ ان کے مطابق نیند نہ آنے کی بنیادی وجہ ذہنی تھکاوٹ ہے نہ کہ جسمانی۔ ڈاکٹر ٹرش گورلی لیکچرار صحت و جسمانی کارکردگی (یو کے یونیورسٹی) کا کہنا ہے کہ ہر روز دھیرے دھیرے پیدل چلنے سے جسم تو تھک جاتا ہے لیکن ذہن آسودہ ہو جاتا ہے اور رات کو مزیدار نیند آتی ہے' اس لئے اپنے پیروں کا زیادہ سے زیادہ استعمال کریں' یعنی جب بھی موقع ملے پیدل چلنا شروع کر دیں کیوں کہ چلنا ہی زندگی ہے۔

طبی ماہرین کا کہنا ہے ''6 بجے شام کے بعد کیفین والے مشروبات سے پرہیز بہتر ہے کیوں کہ کیفین نیند کی دشمن ہے۔'' ڈاکٹروں کے مطابق رات کو ایک گلاس دودھ اور ایک کیلا کھانے سے بھی نیند نہ آنے کا مسئلہ حل ہو سکتا ہے۔ بعض محققین باقاعدگی سے عبادت اور یوگا کرنے کے عمل کو خواب آوری کے لوازمات میں شمار کرتے ہیں۔ کچھ ڈاکٹروں نے اس بات پر زور دیا ہے کہ نیند نہ آنے کی بنیادی وجہ کی تشخیص ہونے تک مریض کو کسی قسم کی دوا استعمال نہیں کرنی چاہئے۔

اُدھر حال ہی میں آسٹریلیا کے کچھ ڈاکٹروں نے تحقیق کے بعد بتایا'' غذا میں مرچیں شامل کرنے سے رات کو میٹھی اور گہری نیند لی جا سکتی ہے۔''

یونیورسٹی آف تسمانیا میں تعینات فزیالوجسٹ انڈریو ڈیوز نے 25 والینٹری افراد کو 4 ہفتوں کے لئے ایک مخصوص غذا کھانے کی ہدایت دی اور پھر 4 ہفتوں کے بعد اُن میں سے ہر ایک کی غذا میں 30 گرام ہری مرچوں کا اضافہ کیا۔ تحقیق میں حصہ لینے والے اشخاص نے قبول کیا کہ مرچی والی غذا کھانے کے بعد انہیں بہت آسانی سے نیند آ جاتی تھی۔ ڈاکٹر ڈیوز کی رپورٹ کے مطابق ''ان افراد میں گو کہ نیند کی مدت کم تھی مگر انہوں نے نیند کے دوران بہت کم حرکتیں کیں جس کا مطلب یہ ہے کہ وہ گہری اور میٹھی نیند کا مزہ لے رہے تھے' لیکن صرف ایک بار ہری مرچیں استعمال کرنے سے ایسا نہیں ہو گا بلکہ کچھ مدت تک غذا کے ساتھ ہری مرچیں استعمال کرنے سے نیند پر مثبت اثرات پڑنا یقینی ہے۔'' لیکن اس کے لئے ضروری ہے آپ کا نظام ہاضمہ صحیح طرح سے کام انجام دے رہا ہو' آپ کا معدہ کسی بیماری میں مبتلا نہ ہو اور آپ کو ہری مرچوں سے الرجی نہ ہو۔■



# آلو بخارے گرمی دُور کرنے کے لئے انتہائی موثر

## یہ خون بنانے کے ساتھ ہی دورانِ خون میں بہتری پیدا کرتا ہے، دل کو تقویت پہنچاتا ہے

گہرے سرخ اور سیاہی مائل آلو بخارے جب بازار میں اپنی بہار دکھا رہے ہوں تو انہیں دیکھ کر منہ میں پانی بھر آتا ہے۔ آلو بخارے خطے کا ایک جانا پہچانا اور کثرت سے کھایا جانے والا پھل ہے۔ آلو بخارہ کشمیر کے مخصوص پھلوں میں سے ایک ہے۔ پاکستان کی شاداب اور زرخیز زمین کی آغوش میں لذیذ اور اعلیٰ قسم کے آلو بخارے پرورش پاتے ہیں۔

ماہرین کے مطابق آلو بخاروں میں بے پناہ طاقت بھری ہوئی ہے جسے کھا کر انسان توانائی کے حصول میں کامیاب رہتا ہے کیوں کہ یہ خون بنانے کے ساتھ ہی دورانِ خون میں بہتری پیدا کرتا ہے۔ عام طور پر آلو بخارے میں ترشی کا عنصر غالب ہوتا ہے لیکن خوب پکے ہوئے آلو بخارے میٹھے ہوتے ہیں۔ ماہرین کے مطابق خون کی کمی کا شکار افراد کو روزانہ صبح 10 سے 12 آلو بخارے کھا کر چہل قدمی کے لئے نکل جانا چاہئے۔ وہ چند دنوں میں خود کو طاقت اور صحت مند محسوس کریں گے اور بھوک بھی لگے گی، کیوں کہ آلو بخارے آنتوں کے لئے بھی بہترین ہیں۔

آلو بخارے میں حیاتین الف، ب، ج اور زکثرت سے ملتے ہیں۔ آلو بخارے میں چونے، فاسفورس اور فولاد کی وافر مقدار پائی جاتی ہے اسی لئے کمزور اور خون کی کمی کے شکار افراد کو آلو بخارہ کھانے کا مشورہ دیا جاتا ہے۔ یہ دل کے تمام امراض بشمول خفقان اور اختلاج میں فائدہ مند ہے۔ قبض کشا ہونے کی وجہ سے آلو بخارے دل کے ایسے مریضوں کے لئے فائدہ مند ہے جو قبض میں مبتلا ہوں، علاوہ ازیں یہ دل کی تقویت کا سامان بھی ہے۔ آلو بخارے کا مزاج سرد تر ہے، اس لئے اس کا استعمال جسم کی گرمی اور خشکی دُور کرتا ہے، گرمی کی وجہ سے بعض حضرات کے سر میں درد ہو جاتا ہے، اس صورت میں آلو بخارے کھانا مفید ہے۔ آلو بخارہ معدہ کی تیزابیت، جلن، متلی، قے اور بدہضمی کے لئے بہترین ہے۔

جن لوگوں کی پیشاب میں یورک ایسڈ یا تیزابی مادہ کی زیادہ مقدار خارج ہوتی ہو، انہیں آلو بخارہ استعمال کرنا چاہئے۔ یہ بلند فشارِ خون کو کم اور گرمی کو ختم کرتا ہے۔ آلو بخارہ کھانا کھانے سے پہلے استعمال کرنا بہتر ہے۔ وہ مریض جنہیں دمہ ہوں اسے زیادہ نہ کھائیں۔

سرد اور خشک مزاج کا حامل پھل آلو بخارے کا شربت نہ صرف گرمی میں توانائی پہنچا کر تازہ دم کر دیتا ہے بلکہ کئی بیماریوں میں بھی مفید ہے۔ آلو بخارے کا استعمال خون کی کمی کے مرض میں مبتلا افراد کو فائدہ پہنچاتا ہے اور بالخصوص چھاتی کے کینسر سے بچانے میں مدد دیتا ہے۔ آلو بخارے کا استعمال بالوں، بینائی اور جلد کے لئے مفید ہے۔ ■



# روحانی مسیحا

## معروف روحانی اسکالر ایس-این-قادری
## ستاروں کی گردش ہو یا حاسدوں کی بندش
### آپ کے مسائل کا قرآنی، اسلامی اور روحانی حل پیش کرتے ہیں

مشورے اور استخارے کا کوئی ہدیہ نہیں ہے۔ آپ کے مسائل صیغہ راز میں رکھے جاتے ہیں نام آپ کی اجازت کے بغیر قطعی شائع نہیں کیے جاتے، مکمل بھروسے کے ساتھ رُجوع کریں۔

**مسز انصاری (امریکہ)**

میری چھوٹی بیٹی کی عمر 28 سال ہو چکی تھی ایک مرتبہ منگنی ہو کر ٹوٹ گئی تھی! اسکے بعد سے کہیں بھی رشتہ طے ہوتا ہی نہیں تھا رشتے آتے تھے پسند کا اظہار بھی کرتے تھے مگر بعد میں خاموشی اختیار کر لیتے تھے بات بنتی ہی نہیں تھی آپ سے اپنا مسئلہ بیان کیا تو آپ نے بتایا کہ کسی حاسد نے بندش کرادی ہے۔ اِس بندش سے نجات حاصل کرنے کیلئے آپ نے لوح نکاح اور مبارک پتھر بھیجا تھا آپکا بتایا ہوا وظیفہ بھی پڑھا قادری صاحب! میں آپکی بے حد شکر گزار ہوں کیونکہ لوح نکاح اور مبارک پتھر کی برکت سے چار مہینے کے اندر میری بیٹی کا بہت اچھے گھرانے میں نکاح ہو گیا اور رخصتی بھی ہو گئی میری بیٹی اور ہم سب بہت خوش ہیں اور دن رات آپکے لئے دعائیں مانگتے ہیں اللہ تعالیٰ آپکے علم میں مزید اضافہ فرمائے۔

**جواب:** اللہ خوش رکھے! بہن میں بھی آپکے لئے دُعاگو ہوں کہ اللہ پاک آپکی زندگی میں آسانیاں اور مزید خوشیاں عطا فرمائے اور ہم سب کو حاسدوں کے حسد سے محفوظ رکھے (آمین)۔

**رومانہ تنویر (جہلم)**

قادری صاحب میں نے انگلینڈ جانے کیلئے آپ سے لوح مراد منگوائی تھی کیونکہ میرے شوہر انگلینڈ میں رہتے ہیں سال 2 سال بعد جب بھی وہ پاکستان آتے تو یہ کہہ کر واپس چلے جاتے تھے کہ اس سال بلالوں گا اگلے سال بلالوں گا اس طرح ٹال مٹول کرتے کرتے 6 سال بیت چکے تھے اور 3 بچے بھی ہو گئے تھے مگر پتہ نہیں کیوں اپنے پاس بلانے میں وہ سنجیدہ ہوتے ہی نہیں تھے بچے بڑے ہو رہے تھے میں بہت پریشان رہنے لگی تھی کیونکہ بچے احساس کمتری کا شکار ہونے لگے تھے آپ سے فون پر انگلینڈ جانے کیلئے اپنی خواہش کا اظہار کیا تو آپ نے لوح مراد بھیجی اور وظیفہ بھی پڑھنے کو دیا آج آٹھ مہینے بعد میں آپکو یہ خوشخبری دے رہی ہوں کہ قادری صاحب آپکی دُعاوں سے میرا انگلینڈ کا (Visa) آگیا ہے اللہ تعالیٰ آپکو صحت و تندرستی عطا فرمائے۔

**جواب:** بیٹی! انگلینڈ پہنچ کر اللہ پاک کے حضور شکرانے کے 2 نفل ادا کرنا ہرگز نہ بھولنا اور اپنے بچوں کی اچھی تربیت کا خاص دھیان رکھنا اللہ آپکو خوش رکھے (آمین)۔

### لوحِ شبِ قدر

کاروبار میں بندش، رزق میں کشادگی، اور خاص طور پر حسد، نظر بد اور سحر کے ذریعہ رشتوں میں بندش اور تاخیر سے نجات اور من پسند رشتوں کیلئے ماہِ رمضان میں لوح شب قدر تیار ہوگئی ہے محدود تعداد میں تیار کی گئی ہیں ڈاک کے ذریعے حاصل کر سکتے ہیں۔

**سمیرا ناز (سیالکوٹ)**

قادری صاحب میں ایک لڑکے کو بہت پسند کرتی ہوں اور وہ بھی مجھ سے بہت محبت کرتا ہے ہم دونوں کا تعلق پڑھی لکھی فیملی سے ہے وہ سعودیہ میں انجینئر ہیں اور میں نے ماسٹرز کیا ہوا ہے ہماری اور اُنکی ذات الگ ہے جس کی وجہ سے لڑکے کے والد شادی کرنے پر راضی نہیں ہوتے تھے ہم نے پیروں فقیروں پر بھی بہت پیسہ خرچ کیا مگر کام کسی نے نہیں کر کے دیا آپ سے رجوع کیا تو آپ نے لوح نکاح اور وظیفہ پڑھنے کو دیا میں حیران ہوں قادری صاحب ابھی وظیفہ ختم نہیں ہوا ہے اور اُن کے والد رشتہ پر راضی ہو گئے ہیں اگلے ہفتے ہماری منگنی ہے وظیفے کا اب کیا کرنا ہے راہنمائی فرمادیں۔

**جواب:** جیتی رہو! بیٹی وظیفے کی مدت کو لازمی پورا کرنا ہے اور جب وظیفہ مکمل ہو جائے تو مجھ سے رابطہ کرنا انشاء اللہ نکاح کے معاملات بھی بخیر و خوبی انجام پا جائیں گے۔

**الزبتھ (ملتان)**

انکل! میری شادی کو چار سال ہو چکے تھے مگر اولاد کی نعمت سے محروم تھی حمل ٹھہرتا ہی نہیں تھا بہت پریشان رہتی تھی کہ ایک دن مصالحہ فوڈ میگزین میں آپکا کالم روحانی مسیحا پڑھا تو اُمید کی اک کرن جاگی مگر آپ سے بات کرتے ہوئے گھبرا رہی تھی کہ پتا نہیں آپ میرا مسئلہ حل کریں گے یا نہیں کیونکہ میں تو غیر مسلم اور کرسچن ہوں اور آپ تو قرآن کے ذریعے لوگوں کے مسائل حل کرتے ہیں اور میں تو قرآن پڑھنا نہیں جانتی آپکا وظیفہ کیسے پڑھوں گی؟ مگر آپ نے میرا مسئلہ سننے کے بعد مجھے ناف پر باندھنے کیلئے ایک کاغذی نقش دیا جس پر کچھ اعداد لکھے ہوئے تھے اور چند ضروری ہدایات بھی دیں میں نے آپکی ہدایات پر پورا پورا عمل کیا اور آپکی دعاؤں اور مسیحائی کی بدولت آج میں ایک خوبصورت بچے کی ماں ہوں خداوند آپکو ہمیشہ سلامت رکھے۔

**جواب:** بیٹی! یہ بات صحیح ہے کہ میں صرف قرآن کے ذریعے ہی لوگوں کے مسائل حل کرتا ہوں اور اللہ کا نام اور کلام ہی پڑھنے کو دیتا ہوں اور غیر مسلم اِسکو نہیں پڑھ سکتے لیکن میرے بزرگوں نے علمِ جفر یا علم الاعداد کی روشنی میں خلق کو فیض پہنچانے کیلئے کچھ ایسے نقش بھی تیار کئے ہیں جو غیر مسلموں کو بھی دیئے جا سکتے ہیں اِس میں وظیفہ پڑھنے کی ضرورت نہیں ہوتی ہے میں نے بھی علم الاعداد کی روشنی میں تیار کردہ نقش آپکو دیا تھا اور میرے پروردگار نے اِس نقش کی برکت اور اپنی رحمت سے آپکو اولاد کی نعمت سے نوازا خداوند آپکو مزید خوشیاں عطا فرمائے۔

**ایس-این-قادری**
رضویہ مارکیٹ، 86، فرسٹ فلور، ناظم آباد چورنگی کراچی- 74600
رابطے کیلئے موبائل: 0333-2105914
E-mails: qadrihelpline@yahoo.com
qadrihelpline@hotmail.com
E-mail کرتے وقت اپنے شہر کا نام لازمی لکھیں۔
رابطہ کے اوقات صبح 10 سے شام 7 بجے تک روزانہ۔

### Lucky Stone — مبارک پتھر



روحانی اسکالر ایس-این-قادری آپ کے کام اور نام کے مطابق آپ کے موافق پتھروں (نگینوں) پر آیاتِ مقدسہ کی پڑھائی کر کے دیتے ہیں۔ اپنے نام اور کام کے مطابق اپنا مبارک پتھر حاصل کریں، انگوٹھی بنوا کر پہنیں، انشاء اللہ آپ کے بگڑے کام سنورتے چلے جائیں گے، دل و دماغ پر خوشگوار اثرات مرتب ہوں گے، صحت و تندرستی حاصل ہوگی، لوگوں کے دلوں میں آپ کے لئے نرم گوشہ پیدا ہوگا اور آپ کی عزت و وقار میں اضافہ ہوگا۔

# مصالحہ ٹپس

• گائے کے کچے دودھ میں شہد ملائیں اور اسے نہانے سے پہلے پورے جسم پر لگالیں۔ جب دودھ خشک ہو جائے تو نہالیں۔ مستقل مزاجی سے یہ عمل دہرانے سے ہفتے بھر میں ہی رنگت نکھرنی شروع ہو جائے گی۔

• اگر آپ کو آنکھیں تھکی ہوئی محسوس ہوتی ہیں یا پھر آنکھوں کے گرد حلقے ہیں تو کھیرے کے باریک گول قتلے کاٹیں اور اسے آنکھوں پر رکھ کر آرام سے لیٹ جائیں۔ جب کھیرے کے ٹکڑے خشک ہو جائیں تو انہیں آنکھوں سے ہٹالیں۔

• اگر سردیوں میں آپ کے پیروں کی جلد سکڑنے لگتی ہے اور ایڑیاں پھٹ جاتی ہیں تو پیٹرولیم جیلی لگا کر پیروں کو نیم گرم پانی میں ½ گھنٹے کے لئے رکھیں۔ اس کے بعد چھاؤں سے پیر رکھ کر صاف کریں اور پھر تولئے سے صاف کر کے موزے پہن لیں۔ اس عمل سے پیروں کو نمی ملے گی اور جلد نرم و ملائم ہو جائے گی۔

• بالوں میں چمک پیدا کرنے کے لئے قدرتی پھلوں کا اصل سرکے کا استعمال بہت مفید ہے۔ سفید سرکہ ہلکے رنگ کے بالوں اور رنگ دار سرکہ سیاہ اور گھنے بالوں کے لئے بہتر ہے۔ اس کے لئے نہانے کے بعد سرکے کو پانی میں ملا کر اس سے بال دھوئیں اور پھر ایک مرتبہ پانی بالوں سے گزار لیں۔

• بالوں کو لمبا کرنے کے لئے ماش کی دال بھگو کر پیس لیں اور اسے سر پر لگالیں۔ ایک گھنٹے کے بعد بالوں کو سادہ پانی سے دھولیں۔ اس عمل سے بال تیزی سے بڑھتے ہیں۔

• قالین کی صفائی کے لئے نیم گرم پانی میں تھوڑا سا کپڑے دھونے والا پاؤڈر ملائیں۔ اس پانی کو قالین پر ڈالیں اور تنکوں والی جھاڑو سے کھڑے ہو کر صفائی کریں۔ قالین چمک اُٹھیں گے۔

• تیل میں انڈہ یا کباب تلتے وقت جھاگ بن جاتے ہیں۔ اس سے بچنے کے لئے تیل میں چٹکی بھر ہلدی ڈال دیں اور پھر انڈہ یا کباب تلیں۔

• سرسوں کا تیل گرم کرتے وقت ایک روٹی کا ٹکڑا یا پیاز کا ٹکڑا ڈال دیں۔ اس سے تیل کی کڑواہٹ نکل جائے گی۔

• اروی کے پتے محفوظ کرنے کے لئے پتوں پر چکنائی لگائیں اور اسے ململ کے کپڑے میں لپیٹ کر فرج میں رکھ دیں۔ اروی کو لیس سے بچانے کے لئے ذرا سا کھانے والے چونے کے پانی میں بھگو دیں۔

• سالن میں آلو کو ٹوٹنے سے بچانے کے لئے آلو کو کاٹنے کے بعد نمک لگا کر 10 منٹ کے لئے رکھ دیں، پھر آلو دھو کر ہانڈی میں ڈال دیں۔

• نئے چاول پکانا مشکل ہوتے ہیں۔ اگر چاول بھگوتے ہوئے ان میں اچھی طرح نمک ملا دیں، پھر دھولیں تو وہ پرانے چاولوں کی طرح پکیں گے۔

• بانس کا فرنیچر یا ٹوکریاں نئی ہوں تو بہت خوبصورت لگتی ہیں لیکن میلی ہو کر نہایت بدنما نظر آتی ہیں۔ اگر انہیں نمک ملے پانی سے دھویا جائے تو صاف ہو کر نئی جیسی ہو جاتی ہیں۔













# صحت اور سائنس

جدید سائنسی تحقیقات کے نتیجے میں سامنے آنے والی رپورٹ اور خبروں پر مشتمل سلسلہ

## مچھلی کا گوشت نہایت عمدہ غذا ہے

برسوں سے یہ بات سنتے چلے آئے ہیں کہ ہفتے میں کم از کم ایک مرتبہ مچھلی ضرور کھانی چاہئے لیکن کم از کم ہمارے ہاں ایسے گھرانے بہت کم ہیں جہاں ہفتے تو کیا مہینے میں بھی ایک مرتبہ مچھلی کا گوشت پکایا جاتا ہو۔ طبی ماہرین مچھلی کے گوشت کی افادیت پر مسلسل تحقیق کر رہے ہیں۔ ایک جدید تحقیق کے مطابق مچھلی کا گوشت ہیموگلوبن میں اضافے اور کولیسٹرول میں کمی کا اہم ذریعہ ہے لہٰذا توانائی کے خزانہ کی حیثیت سے مچھلی کے گوشت کو ترجیح دی جانی چاہئے۔ تحقیق سے یہ بات بھی ثابت ہوئی ہے کہ اگر ایک مہینے میں 5 بار مناسب مقدار میں مچھلی کا گوشت



استعمال کر لیا جائے تو خواتین میں بالخصوص مگر مردوں میں بھی فالج کا خطرہ نہیں رہتا۔ دماغی محنت کرنے والے افراد کے لئے مچھلی کا گوشت انتہائی عمدہ غذا ہے کیوں کہ اس میں پائے جانے والے 3 فیٹی ایسڈز ذہنی امراض کی روک تھام میں انتہائی معاون ہیں۔ مچھلی کھانے سے دماغ کو تقویت ملتی ہے جس سے ڈپریشن کا بھی خاتمہ یقینی ہو جاتا ہے۔ مچھلی کا گوشت دل کی دھڑکن کو معتدل رکھتا ہے اور یہ سرطان کی بعض اقسام سمیت پیٹ کے ورم سے متعلقہ بیماریوں کے خاتمہ میں بھی معاون ثابت ہوتا ہے۔■





## ناریل کا پانی، طاقت ور مشروب

ناریل کا پانی پینے سے فوری طور پر طمانیت کا احساس تو ہوتا ہے لیکن ہم سے اکثریت اس امر سے واقف نہیں کہ ناریل کا پانی انتہائی طاقت ور ہوتا ہے۔ امریکی ماہرین کا کہنا ہے کہ کھیل اور ورزش کے بعد ناریل کا پانی پینا کسی بھی تیزابی مشروب کے پینے سے بہتر ہے کیوں کہ یہ ایک انتہائی قدرتی طاقت پہنچانے والی چیز ہے اس میں پوٹاشیم وافر مقدار میں پایا جاتا ہے۔ یہ کھیلوں کی سرگرمیوں اور ورزش کے بعد پینے کے لئے بہترین مشروب ہونے کے ساتھ بازار میں تیزابی مشروبات کے مقابلے میں قدرتی اور معیاری بھی ہے۔ ناریل کے پانی میں شامل پوٹاشیم عضلات کی سوزش اور رگ کا چڑھنا جیسے مسائل میں بہترین کام کرتا ہے۔ اس میں تمام تر صحت مند غذائی اجزا پائے جاتے ہیں۔ یہ جسم کی کھوئی ہوئی توانائی کو بحال کرتا ہے اس سے وہ لوگ بھی استفادہ کر سکتے ہیں جو کوئی ورزش نہیں کرتے۔



## ذیابیطس پر کریلے سے قابو پائیں

کریلا ذیابیطس کے مرض پر قابو پانے میں اہم کردار ادا کرتا ہے۔ ماہرین صحت کے مطابق کریلے میں انسولین جیسا ایک مادہ پایا جاتا ہے جس سے خون میں چینی کی مقدار کم کرنے میں مدد ملتی ہے۔ شنگھائی انسٹی ٹیوٹ کی رپورٹ کے مطابق کریلے میں 4 انتہائی بائیو ایکٹیو اجزاء پائے جاتے ہیں جو ذیابیطس پر قابو پانے کی صلاحیت رکھتے ہیں۔ ذیابیطس کے مریضوں کے جسم میں خون میں موجود چینی سے توانائی نہیں بنتی کیوں کہ اُن کے جسم میں انسولین جمع نہیں ہو پاتی۔ چونکہ کریلے تمام معدنی ضروری اجزاء اور وٹامن بالخصوص وٹامن اے، بی اور سی اور فولاد کی غذائیت رکھتے ہیں اس لئے اُن کا باقاعدہ استعمال ذیابیطس کے مریضوں کے لئے فائدہ مند ہو سکتا ہے۔

# قربانی کا گوشت کھائیں، مگر احتیاط سے

## دیرینہ امراض میں مبتلا افراد اپنے معالج کے مشورے پر ضرور عمل کریں

بقرعید یا عید الاضحیٰ کی ایک پہچان چٹخارے دار، نمکین اور مزے کے گوشت کے پکوان ہیں۔ کوئی یہ پکوان بنا بنا کر ہلکان ہوتا ہے اور کوئی انہیں کھا کھا کر اپنے پیٹ کا برا حال کر لیتا ہے۔ اسی لئے طبی ماہرین بالخصوص عید الاضحیٰ کے موقع پر کھانے میں اعتدال رکھنے کا درس دیتے ہیں۔

مصالحے دار اور بُھنی ہوئی کلیجی کا ناشتہ ہو یا بریانی، یا پھر گوشت سے بنی ہوئی انواع واقسام کی ڈشیں، عید الاضحیٰ کے موقع پر ہر گھر میں یہ اہتمام ہوتا نظر آتا ہے اور یہ سلسلہ کئی دنوں تک جاری رہتا ہے تاہم مسلسل کئی روز تک گوشت کھانے سے صرف طبیعت ہی بوجھل نہیں ہوتی بلکہ کولیسٹرول، بدہضمی، سینے میں جلن، امراض قلب، ذیابیطس، بلند فشارِ خون سمیت دیگر امراض لاحق ہو سکتے ہیں۔

طبی ماہرین کا کہنا ہے عید الاضحیٰ کے موقع پر بھاپ میں پکا ہوا یا پھر اُبلا ہوا گوشت سبزی کے ساتھ استعمال کرنا زیادہ مناسب ہے۔ گوشت کے پکوانوں میں زیادہ مرچ مصالحے نہیں ڈالنے چاہئیں۔ گوشت کے ہمراہ سلاد خصوصاً پودینے، لیموں اور دہی کا استعمال ضرور کرنا چاہئے۔ اگر دہی کو رائتے کی شکل میں، یعنی تھوڑا سا نمک اور سفید زیرہ ملا کر استعمال کیا جائے تو زیادہ بہتر ہے۔ گوشت کھانے کے ساتھ ساتھ موسمی پھلوں اور سبزیوں کا استعمال بھی جاری رکھنا چاہئے، اس کے ساتھ ساتھ پانی کا کثرت سے استعمال کرنا چاہئے۔

یورک ایسڈ کی زیادتی اور گُردوں کے مریضوں کو گوشت کا استعمال اپنے معالج کے مشورے کے بعد کرنا چاہئے، خصوصاً دل کے مریض چربی والا گوشت، گُردے، مغز، سری پائے اور کلیجی استعمال نہ کریں کیوں کہ گوشت کے چربیلے مادے کولیسٹرول کی شکل اختیار کر لیتے ہیں۔ گائے کے گوشت میں کولیسٹرول بکرے کے گوشت کی نسبت زیادہ ہوتا ہے، جب کہ اُونٹ کے گوشت میں کولیسٹرول بہت کم ہوتا ہے۔

گوشت کھانے کے فوراً بعد ٹھنڈا پانی یا مشروبات پینے سے دل کی امراض اور دیگر تکالیف پیدا ہو سکتی ہیں، لہٰذا گوشت کھانے کے فوراً بعد ایسے مشروبات پینے سے اجتناب کرنا چاہئے۔ عید الاضحیٰ کے موقع پر اکثر حلق میں ہڈی پھنسنے کے واقعات رُونما ہو جاتے ہیں، اس لئے ہڈی والا گوشت کھاتے ہوئے خصوصی احتیاط برتنی چاہئے۔

ذبح کے ایک گھنٹے بعد گوشت کو اچھی طرح پکا کر استعمال کرنا چاہئے۔ کھانے کے دوران بہت چھوٹے لقمے اور انہیں زیادہ دیر تک چبانے سے حرارے بنانے کا عمل کم ہو جاتا ہے، اس لئے مناسب لقمے اور مناسب وقت سے غذا کی غذائیت سے استفادہ کرنا چاہئے۔ طبی ماہرین کا کہنا ہے ''کھانا کھاتے وقت طویل عرصہ لگانے والے لوگوں کی صحت بہتر ہوتی ہے جب کہ جلدی جلدی کھانے والوں کا واسطہ معدے کے امراض سے پڑتا ہے۔''

قربانی کا گوشت تازہ اور صحت مند غذائیت سے بھرپور ہونے کے باعث زیادہ حراروں پر مشتمل ہوتا ہے جس کو زیادہ مقدار میں کھانے سے بدہضمی سمیت دیگر مضرِ صحت اثرات کے خدشات بڑھ جاتے ہیں، اس لئے بلند فشارِ خون اور دل کے امراض میں مبتلا افراد کو قربانی کا گوشت احتیاط سے استعمال کرنا چاہئے۔ کسی قسم کی بے چینی کی صورت میں فوری اپنے معالج سے رجوع کرنے سے نقصان سے بچا جا سکتا ہے۔

گوشت کا ضرورت سے زیادہ استعمال اگر فوری طور پر نقصان نہ بھی دے تو آنے والے دنوں میں کئی دیگر امراض کا سبب ضرور بن سکتا ہے۔ اس لئے بہتر ہے کہ پیٹ تو آپ کا اپنا ہی ہے، کیوں نہ ذرا سی احتیاط ہی کر لی جائے۔ ■



# ٹوٹکے

## زیرے کو محفوظ رکھنے کے لئے

سفید زیرہ زیادہ دن تک رکھا رہے تو اس میں کیڑے لگ جاتے ہیں۔ اگر سفید زیرے کو توے پر ہلکا سا بھُون کر محفوظ کریں تو اس میں کیڑے نہیں لگیں گے۔

## قیمے کو کالا ہونے سے بچانے کے لئے

عام طور پر لوگ یہ شکایت کرتے نظر آتے ہیں کہ اُن کا پکایا ہوا قیمہ کالا ہو جاتا ہے۔ قیمے کو کالا ہونے سے بچانے کے لئے اس میں پسا ہوا دھنیا نہیں ڈالیں اور نہ ہی اس میں پانی شامل کریں۔ قیمے کو اسی کے پانی میں پکانا مناسب ہے۔

## درد میں آرام کے لئے

گرنے سے اگر چوٹ لگ جائے تو فوراً ایک پیالی گرم دودھ میں ½ چائے کا چمچہ ہلدی ملا کر پینے سے درد میں فوری آرام آ جائے گا۔

## بند آواز کھولنے کے لئے

سرد موسم میں گلا جکڑ جاتا ہے اور آواز بند ہو جاتی ہے۔ ایسے میں ایک چائے کا چمچہ سونف ایک گلاس گرم پانی میں ملا کر رکھ دیں۔ ایک گھنٹے کے بعد سونف چھان کر پھینک دیں اور پانی پی لیں۔ اس عمل سے آواز فوری کُھل جائے گی۔

## نیپی سے پڑنے والے سُرخ نشانات کو دُور کرنے کے لئے

چھوٹے بچوں کے نیپی باندھنے سے پڑنے والے سُرخ نشانات (rashes) کو ماؤں کے لئے پریشانی کا باعث ہوتے ہیں۔ ان نشانوں پر پاؤڈر لگائیں' اگر پاؤڈر دستیاب نہ ہو تو کارن فلور استعمال کریں۔

## وزن کم کرنے کے لئے

صبح نہار منہ ایک کھانے کا چمچہ شہد اور ½ لیموں کا رس ایک گلاس پانی میں ملا کر پینے سے وزن بہت تیزی سے کم ہوتا ہے۔

## سبزیوں کی تازگی برقرار رکھنے کے لئے

اگر سبزیاں زیادہ دیر کے لئے کاٹ کر رکھنی ہوں تو اُن کے اُوپر ½ کھانے کا چمچہ چینی چھڑک دیں' سبزیوں کی تازگی برقرار رہے گی۔

## پیاز کو خستہ رکھنے کے لئے

ہری پیاز کو کاٹ کر برف کے پانی میں بھگوئیں' اس کے بعد سوپ میں ڈالیں تو پک کر خستہ رہیں گے۔

## فریز کئے چاولوں کو گرم کرنے کے لئے

فریز کئے ہوئے چاولوں کو گرم کریں تو وہ اکڑ جاتے ہیں۔ چاولوں کو پہلے ڈبل بوائلر میں رکھ کر بھاپ دے دیں۔ جب ایک ایک دانہ الگ ہو جائے تو توے پر رکھ کر دَم دے دیں۔ اس عمل سے چاول بالکل تازہ پکے ہوئے چاولوں کی طرح لگیں گے۔



Bakray ki kalaiji
Mutton liver
بکرے کی کلیجی



Gajar
Carrot
گاجر



Taj patay
Bay leaves
تیج پتے



Aakhrot
Walnut
اخروٹ



Soonth
Dried ginger
سونٹھ



Malka masoor ki daal
Whole red lentils
ملکہ مسور کی دال



Anar dana
Dried pomegranate seeds
انار دانہ



Sufaid mirch
White pepper
سفید مرچ